


# حروفِ صوامت

## عقود کے سِری قوانین

از افادات

**شاهد الیاس سلیمی**

ادارہ رُوحانیات چک نمبر ۴۸۳ ای۔ بی
تحصیل بورے والا ضلع وہاڑی

# اِنتساب

والدہ مرحومہ کے نام!

جن کی دعاؤں اور شفقتوں نے
مجھے علمی سہارا بخشا۔

شاہد الیاس سلیمی



## فہرست ابواب

علم الحروف

# نقشِ اوّل

علم الحروف میں حروف صوامت کے وسیع و دقیق باب کو مدِ نظر رکھ کر کتاب مرتب کرنا میرے لیے خاصا مشکل تھا لیکن کم علمی، عدم فرصتی کے باوجود زیرِ نظر کتاب "حروفِ صوامت" مرتب ہو گئی ہے۔ یہ محض اللہ عزّوجل کا فضل و کرم، امد سرکارِ مدینہ کی نظرِ عنایت، مرشدِ کریم خواجہ شمس الدین عظیمی مدظلہ کے فیوض و برکات کے جو چشمے پھوٹے انہی کا صدقہ ہے کہ میں اسے مکمل کر سکا۔

کتاب کی تیاری کے سلسلہ میں قدیم اساتذۂ عظام کی کتب کا مطالعہ کیا، اعمالِ حروفِ صوامت کا بیشتر حصہ انہی اساتذہ کرام کے قواعد اور خود اپنے ربع صدی کے تجربات و معمولات پر مشتمل ہے۔ زکات کے طریق، نقشہ جات، مؤکلات، عزیمتیں اور تسخیرات ارواح کا باب ذاتی تحقیق و تجربات کے بعد پوری صحت و تشریح سے مرتب کیا گیا ہے۔ مجھے فخر ہے کہ اس سے پیشتر کسی استاد نے اس موضوع پر اشارۃً بھی قلم نہیں اٹھایا جسے مکمل کرنے کی سعادت اس فقیر کے حصہ میں آئی۔

برادرِ عزیز جناب بابر سلطان صاحب خصوصی شکریہ کے مستحق ہیں ان کے اصرار اور ہمت افزائی کے ساتھ ساتھ کتاب کے مسودہ کی تیاری میں میرے معاون رہے۔ ان کے علمی مشوروں سے میں نے استفادہ کیا۔

کتاب کا پہلا مسودہ نومبر ۱۹۸۷ء میں مکمل ہو گیا تھا۔ نظرِ ثانی کر رہا تھا کہ عمِ محترم اور والدہ ماجدہ کا یکے بعد دیگرے انتقال ہو گیا۔ کئی ماہ اسی پریشانی میں رہا۔ متعدد مرتبہ نظرِ ثانی کے بعد یہ مسودہ گزشتہ سال مکمل ہوا۔ اب احباب کے پرزور اصرار پر کتاب زیورِ طبع سے آراستہ ہو کر آپ کے ہاتھوں میں ہے۔ مجھے اپنی کم علمی کا اعتراف ہے۔ کتاب میں کوئی خامی یا غلطی نظر آئے تو مجھے مطلع فرمائیں۔ تاکہ آئندہ طباعت کے وقت درست کر سکوں۔

عامل شاہد الیاس سلیمی عفی عنہ

امانت منزل چک نمبر ۳۸۳ ای۔بی ڈاکخانہ خاص تحصیل بورے والا ضلع وہاڑی (پاکستان)





# تقریظ

کسے خبر تھی کہ پنجاب کے ایک دور افتادہ، علمی گھرانے میں ایک ایسا انسان پیدا ہوگا۔ جس پر روحانی علوم کو ناز ہوگا۔ میری مراد، میرے دوست، میرے بھائی عامل شاہد الیاس سلیمی سے ہے۔ یہ ملک کے قابلِ فخر سپوت ماورائی علوم کے ماہر برادرِ عزیز کاش البرنی مرحوم کے عزیز ترین تلامذہ سے ہیں۔ استاد کے تعلیم کئے طریق پر عمل پیرا ہو کر علم جفر کی کئی راہیں پیدا کیں۔ کاش البرنی کا یہ روحانی فرزند ان کی حیات میں ہی ملک کے کئی فلکیاتی جرائد خصوصاً ماہنامہ "فلکیات" کراچی، ماہنامہ "آئینہ قسمت" لاہور، ہفت روزہ "انسانیت" وہاڑی میں اپنے علم کا سکہ منوا چکا ہے۔

مستقبل کا مؤرخ جب برصغیر ہندو پاک میں روحانی علوم کی تاریخ مرتب کرے گا۔ تو اسے علم جفر میں عزیزی شاہد الیاس سلیمی کی خدمات کا تذکرہ کیئے بغیر یہ باب مکمل نہ ہو سکے گا۔ جفر کے حصۂ آثار میں عقود جیسا اہم پہلو پر جس خلوص، محنت اور جانفشانی سے انہوں نے اپنی تحقیق کو پیش کیا ہے۔ قدیم اساتذہ کرام نے اختصاراً بھی اس سلسلہ میں کوئی بات نہیں کی۔ خصوصاً تسخیرات کے بارے میں تو قطعاً کچھ نہیں۔

ع ایسی چنگاری بھی یا رب اپنی خاکستر میں تھی۔

شاہد الیاس سلیمی نے طالبانِ جفر کے اس شعبہ کو جس قدر شرح بسیط سے تحریر کیا ہے بے ساختہ نخلِ شکنی پر داد دینے کو جی چاہتا ہے۔ دعا ہے ان کی یہ تصنیف (حروفِ صوامت) شہرتِ دوام پائے۔ آمین۔

دعاگو! سیّد غلام عباس شاہ گیلانی

شورکوٹ شہر ۱۹۸۸

# دیباچہ

حروفِ تہجی کے بیان میں عاملین و کاملین اور مرشدانِ نامدار نے فرمایا ہے کہ یہ اٹھائیس حروف نام باری تعالیٰ کے ہیں۔ فرشتے ان ناموں سے اللہ تعالیٰ کی تسبیح کرتے ہیں۔ اور بزرگی ان کی ظاہر ہوتی ہے۔ جب اللہ تعالیٰ نے قلم کو حکم دیا کہ جو کچھ قیامت تک ہونے والا ہے سب کا سب لوح پر لکھ قلم نے لوح پر سر رکھ دیا جس سے ایک نورانی نقطہ ظاہر ہوا۔ پھر وہ نقطہ دراز ہو کر الف بن گیا۔ یہی بھید اس کے نورانی ہونے کا سبب ہے۔ بسم اللہ کی ابتداء بھی اسی حرف الف سے ہے دیگر علوم کے ساتھ علم الحروف بھی حضرت آدم علیہ السلام کو تعلیم کیا گیا۔ سب سے پہلے قرآن پاک میں اللہ تعالیٰ نے حروفِ تہجی کو حروف مقطعات کی شکل میں بالکل الگ طور پر نازل فرمایا۔ حروفِ مقطعات حروفِ تہجی ہی ہیں۔ اور یہی ان کی بہت بڑی اہمیت اور وقعت ہے۔ المختصر یہ کہ حروف لفظوں کے امام ہیں۔ حروف کے اپنے مراتب ہیں جو انسان، جنات، بہائم، نباتات اور جمادات کیلئے مخصوص ہیں۔ ہر حرف کا اپنا ایک الگ عدد ہے جو ابجد کے حساب سے مشہور ہے۔ حروف کے بھی قطب، امام اوتاد اور ابدال ہیں۔ مثلاً الف حروف کا قطب ہے۔ اور واؤ اور یا دو امام ہیں۔ ماہرین روحانیات کے ہاں ہر حرف کا ایک خاص رنگ اور اس میں ایک خاص طاقت ہوتی ہے غیب بینوں نے حروف کو بکھر کر تیسری آنکھ سے دیکھا۔ تو انہیں الف کا رنگ سرخ اور با کا رنگ نیلا نظر آیا۔ پھر ان کے اثرات کا جائزہ لیا۔ تو بعض الفاظ کے پڑھنے سے بیماریاں جاتی رہیں۔ بعض سے بچھو کے ڈنگ سے تکلیف غائب ہو گئی۔ الہامی الفاظ





اور اسمائے الٰہی میں اتنی طاقت ہے کہ ورد سے ہماری پریشانیاں اور بیماریاں دور ہو جاتی ہیں۔ الفاظ کی یہ طاقت اصل حروف میں ہوتی ہے۔ حضرت سلطان باہوؒ نے اپنی اکثر کتب میں حروفِ تہجی کو نقوش اور دائروں کے طور پر درج کیا ہے۔ حروفِ تہجی کے اسرار و رموز پر متقدمین علماء اور فلاسفہ نے اپنی اپنی کتب میں بہت کچھ تحریر فرمایا ہے۔

زیر نظر کتاب "حروفِ صوامت"، جیسا کہ نام سے ظاہر ہے۔ ابجد کے اٹھائیس حروف میں سے صرف بے نقطہ حروف کے خواص و افعال اور فوائد پر مشتمل ہے۔ جسے میرے برادر ایمانی و روحانی عامل شاہ الیاس سلیمی منجم و جفار نے تحریر فرمایا ہے۔ زیر نظر کتاب موصوف کے ربع صدی کے تجربات و معمولات پر مشتمل ہے۔

موصوف کی یہ تحقیقی کاوش ماورائی علوم میں ایک نئے باب کا اضافہ ہے۔ فاضل مصنف نے حروفِ صوامت کی ادائیگی زکات کے دس مختلف طریق تحریر فرمائے ہیں۔ ہر طریق اپنے اثرات میں قوی الاثر ہے۔

الحمدللہ!

راقم السطور نے حروفِ صوامت سے بے شمار کام لیئے ہیں جو حروفِ صوامت سے تسخیر مؤکلات، اعوان، اجنہ، صوامتی اور تسخیر آسیب، نیز صوامتی عزیمتیں اور تسخیر روحانیات حروفِ صوامت جیسے اعمال عامل شاہ الیاس سلیمی کے سینے سے نکل کر پہلی بار منظرِ عام پر آئے ہیں۔

علاوہ ازیں شعبہ ہائے زندگی کے مختلف امور اور ضروریات پر حروفِ صوامت سے کام لینے کے بے شمار طریق درج ہیں۔

زیر نظر کتاب جہاں طالبانِ علم الحروف و جفر کے لیئے بیش بہا خزانہ

ہے. وہاں درماندہ بیجاں لوگوں کے لیئے راہبر کامل اور ناخدا ہے. دعاگو ہوں کہ یہ تحقیقی کتاب شہرت و دوام پائے اور خدا وند تعالیٰ فاضل مصنف کو عمرِ خضر عطا فرمائے. آمین!!

عامل حکیم
**غلام سرور شباب**
ماہر علوم مخفی
ناظم ادارہ فیضان روحانیہ پاکستان
حویلی لکھا ضلع اوکاڑہ





# حروف صوامت کے نام

بزرگ منجو و جناب جناب شاھد الیاس سلیمی صاحب کی محنت و ریاضت کا نچوڑ "حروف صوامت" کی شکل میں حاضر خدمت ہے. سلیمی صاحب کی ذات کسی تعارف کی محتاج نہیں. اُن کی یہ کتاب آج کے دور کی لاثانی تصنیف کہی جا سکتی ہے. جو تشنگانِ علم کو بڑی حد تک پیاس بجھا سکے گی. میری طرف سے بہترین کاوش پر "مبارک باد"!

ذات وحدت کی سلیمی پہ خاص عنایت دیکھو
اندھیرے میں روشنی کی کرن، حروفِ صوامت دیکھو
طلاق بندھے نکاح بندھے یہ سب ہے حقیقت
جانچو ہر عمل اور دعوے کی صداقت دیکھو
تعداد میں تیرہ۱۳، درحقیقت پانچ صد تینتالیس
اعدر سعص طعک لموہ کی طاقت دیکھو
رمل و جفر پہ بہت سی پڑھ چکے ہو کتابیں
گر وقت میسر ہو تو "حروف صوامت" دیکھو

میاں عبدالرزاق ندیم (ماہر علم الاعداد)
حاصلپور ضلع بہاولپور

# قطعہ

خزینہ جود و سخا ہے صوامت
اندھیرے میں روشن دیا ہے صوامت
جو کوئی پڑھے گا اسے یہ کہے گا
خدا تو نہیں ناخدا ہے صوامت

طارق سلیمی
حنیف آباد اورنگی ٹاؤن کراچی



بسم اللہ الرحمن الرحیم

# علم الحروف

علمِ جفر ایک الہامی اور پاکیزہ علم ہے۔ جیسے دوسرے علوم کے ساتھ حضرت آدم علیہ السلام کو اسے بھی تعلیم کیا گیا۔ مختلف ادوار میں دوسرے صاحبِ علم حضرات نے اس میں نئے قواعد مرتب کئے۔ مگر حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام نے اسے عام تعلیم فرمایا۔ اس کے دو حصے ہیں۔ ایک کو اخبار اور دوسرے کو آثار کہتے ہیں۔ حصۂ اخبار سے سائل کے سوال کا جواب، یا ضمیر کو معلوم کرتے ہیں لیکن آثار سے عملیات ہیں۔ اس میں تسخیرات علوی و سفلی ہیں۔ علوی میں علم التکسیر (اس میں تسخیر موکلات، تسخیر کواکب، تسخیر بادشاہاں امراء اور مطلوب کرتے ہیں) ہے سفلی میں جن، بھوت اور شیاطین کی تسخیر ہوتی ہے۔ یہ علم اسرار الٰہی سے ہے۔ اسے سمجھنے کے لئے علم نجوم سے واقفیت ضروری ہے۔ دوسرے لفظوں میں دونوں لازم و ملزوم ہیں۔ جب تک کوئی علم نجوم سے واقف نہ ہوگا۔ وہ جفر میں خام رہیگا۔ علمائے جفر نے گوناں گوں حسابی پیچیدگیاں ایسی پیدا کیں۔ اور اتنے دقیق مسائل پیدا کیئے۔ کہ عام ذہن کی وہاں رسائی ہی نہیں۔ یہی وجہ ہے کہ یہ علم تبیلی از قیاس نہیں رہا۔ بلکہ اس کا سمجھنا ذوق اور کشف پر منحصر ہے علم الحروف کا سمجھنا شاہدہ توفیق الٰہی پر منحصر ہے اسمیں انسان کا ذہن اور اس کی روحانی قوتیں بہت تیز اور ارفع ہوں تو اسے سمجھا جا سکتا ہے۔ ورنہ ناممکن ہے یہی وجہ ہے کہ ہر کہ ومہ کے بس کی بات نہیں

جفر میں حروف کی سائنس نہایت دقیق اور دلچسپ ہے۔ جو حیران کن اثرات

زیرِ نظر کتاب علم الحروف کے حصہ حروفِ صوامت پر ہے۔ انہیں عرفِ عام میں بے نقط حروف بھی کہا جاتا ہے۔ صامت کے معنی سکوت یا چپ گپ کے ہیں۔ یہ عقود کے امور میں کام آتے ہیں۔ عقود جمع عقد کی ہے، عقد کے معنی باندھنا، عقد النوم، عقد النکاح، عقد اللسان، عقد شہوت، عقد الزنار کے علاوہ بہت سے ایسے کام ہیں جن کا تعلق عقود سے ہوتا ہے۔ یہ حروف صوامت تعداد میں تیرہ ہیں۔ (ا ح د ر س ص ط ع ک ل م و ہ) انسانی ضروریات میں سے چوتھائی کام ان حروف سے کئے جا سکتے ہیں۔ باندھنا اور روکنا صرف انہی سے ممکن ہے۔ یہ تقسیم ابجد شمسی سے مقرر کی ہوئی ہے۔ کیونکہ شمس سریع الاثر ہے۔ نیز اسکی تاثیر ایک منٹ سے چوبیس گھنٹہ کے اندر اندر ظاہر ہوتی ہے۔ اساتذہ کرام نے اسی سے کام لیا ہے۔ مگر جو طلسمات یا نقوش وضع کیے جاتے ہیں۔ وہ ابجد قمری کے حروف شامل کر کے تیار کرتے ہیں۔ اس کے ساتھ ان کا استعمال کا طریق نہایت سادہ اور آسان ہیں۔ علاوہ ازیں اعمال بخور وغیرہ لوازمات سے تقریباً کوئی سروکار نہیں۔

ان سے اعمال ہبوط قمر یا قرآن شمس و قمر یا گرہن یا تحت الشعاع میں تیار کرتے ہیں نقوش عموماً خاکی رفتار سے لکھے جاتے ہیں۔ اعمال کی تیاری کے وقت تنہا اور باوضو ہوں۔ کسی سے قطعی گفتگو نہ کریں۔ نہ کسی کی بات کا جواب دیں۔ ورنہ عمل باطل ہو جائیگا۔ اپنی جائز ضروریات اور جائز حاجت مند حضرات کی مدد میں لیت و لعل سے کام نہ لیں۔ عمل تیار کرنے کے بعد سائل کو استعمال کے لیے دیں تو اس سے حسب توفیق ہدیہ لیکر اس سے شیرینی خرید کر فاتحہ دلوائیں اور پھر معصوم بچوں میں تقسیم کر دیا کریں یا بقدر رقم کسی غریب مستحق یتیم یا بیوہ کو دیں۔

---

کی حامل ہے۔ جوں جوں اسکی گتھیاں سلجھاتیں حیرتوں کے پہاڑ ٹوٹتے ہیں۔ اکثر اوقات انسانی عقل چکرا کر رہ جاتی ہے۔ اس علم کی بنیاد ابجد کے اٹھائیس حروف پر ہے۔ یہی اٹھائیس حروف یا کم و بیش حروف تمام دنیا کی زبانیں اور علوم ہیں کوئی زبان حروف سے باہر نہیں۔ یہ تقسیم ایک الگ ہے۔ کہ کسی زبان میں کتنے حروف استعمال ہوتے ہیں۔ حضرت سید محمد غوث شاہ گوالیاری رحمۃ نے انہیں اٹھائیس اسماء الٰہی بیان کیا ہے۔ ہر حرف کا ایک روحانی موکل ہے۔ جو اس اسم الٰہی کے ذکر میں مشغول ہے۔ علمائے جفر نے حروف کی بے شمار طریق پر تقسیم کی ہے ان میں ہر تقسیم مخصوص اثرات کی حامل ہے۔ ان میں حروف نورانی، ظلمانی، ابجد، بدوح، صوامت، شفار، روسا، زبر بینات، ملفوظی، مکتوبی، حلقہ مسرور ہی بہت مشہور ہیں۔ یہ وہ مشہور اقسام ہیں۔ جن کو عملیات میں کام میں لاتے ہیں۔ ان کے علاوہ اور جو اقسام ہیں وہ اخبار میں کام آتی ہیں۔ بعض عملیات میں بھی کام دیتی ہیں۔ لیکن عملیات میں صرف حل مقصد ہوتا ہے۔ ذاتی قوت نہیں شمار کی جاتی۔ مثلاً تواخیہ، بغر تواخیہ، عناصر کی تقسیم، مداخل جلالی و جمالی مشترک وغیرہ وغیرہ اس کے علاوہ اور بھی لاتعداد قواعد ہیں۔ حروف کی قوتوں کو بڑھانے کے طریق کم کرنے کے قواعد ترقی دینے اور گرانے کے طریق بھی بے حد موثر ہیں۔ حروف کی تقسیم کے طریق ہیں۔ ابجد کی اقسام نہیں تاہم یہ وہ موثر قواعد ہیں جن پر بھروسہ کر کے جبار نام پیدا کرتے تھے۔ ان کے علاوہ چودہ حروف شفع اور چودہ وتر بھی ہیں۔ ان چودہ کی تقسیم کے منفی اور مثبت علیحدہ علیحدہ مخصوص اثرات ہیں۔ کسی شخص کے نام میں کس قدر نورانی حروف ہیں۔ اور کس قدر ظلمانی، کس قدر علوی ہیں۔ اور کس قدر سفلی، یہی اس نام کا راز ہے تمام انسانوں میں کسی میں اس کا نصیب ہوتا ہے۔

# باب اوّل

# خواصُ الحروف

۱۔ حرفِ الف :-

تمام حروف میں سب سے پہلا حرف ہے جو نورانی ہے۔ اور یہی پہلا عدد بھی ہے۔ اس کا قیام اسم قیوم کے اسرار میں ہے۔ یہ اتوار کے دن سے متعلق ہے۔ حرف الف اور ایک کا ہندسہ دونوں ہم شکل ہیں۔ اس کا برج حمل ہے۔ حمل مذکر منقلب ہے۔ ستارہ مریخ جو مذکر اور گرم خشک ہے۔ منازل قمر میں پہلی منزل شرطین اسکی منزل ہے۔ موکل علوی اسرافیل اور سفلی احمر ہے بخور فلفل اور شونیز ہے یہ شر فساد خون خرابہ سے متعلق ہے مخالف کو سزا دینے میں اسکی متعلقہ منزل میں اس سے ادائیگی زکات کے بعد کام لیں تو فوری نتائج برآمد کرتا ہے۔ تالیف قلوب میں برج حمل میں اور زیرک فہم و فراست میں کمال کرتے اس سے اعمال جب عطارد برج سنبلہ یا جوزا میں ہو یا زہرہ و مشتری کی نظرات تثلیث یا تسدیس میں تیار کرتے ہیں۔ یہ اعضائے انسانی میں سر سے تعلق رکھتا ہے

۲۔ حرف ب :-

یہ ابجد کا آٹھواں حرف ہے۔ علمائے حروف کا ایک گروہ اسے خاکی تسلیم کرتا ہے۔ اور دوسرا آبی کہتا ہے۔ میں اوّل الذکر طبقہ سے اتفاق کرتا ہوں۔ اس کا دن عطارد اور ستارہ مشتری ہے۔ کھٹک اور مادہ کے پھینکے ہیں یہ پیاس، صفرا کو دور کرنے میں مجرب ہے اور شہد حب امر تسخیر خاص و عام کے علاوہ بغض و عداوت





میں تیر بہدف ہے۔

۳۔ حرف دال :-

یہ ابجد کا چوتھا حرف ہے۔ اسمائے الٰہی اور اسم ودود میں بھی، مگر اسم دائم میں سب حرفوں میں مقدم اور ان دو اسمائے شریفہ محمد اور احمد میں سب حرفوں میں آخر ہے۔ جس سے یہ اشارہ ملتا ہے۔ کہ دوام منتہی کا آخر ہے۔ نہ اوّل۔ اسم الٰہی دائم میں اسلئے مقدم ہے کہ دیمومیتہ اوّلاً و آخراً اسی کے لیئے ہے۔ یہ حرف عرش ہے بعض عارفوں کو عالم عرش کا مکاشفہ اسی سے ہوا۔ ستارہ عطارد سے نسبت رکھتا ہے مزاج سرد تر، اور چوتھی قمری منزل دبران سے متعلق ہے۔ موکل دردائیل ہے۔ اعضائے انسانی میں دل سے تعلق رکھتا ہے۔ بخور لوبان تر اور انار شیریں کے چھلکے ہیں۔ ہلاکی دشمن اور توانگری کے اعمال میں بے حد موثر ہے۔

۴۔ حرف را :-

ابجد کا بیسواں حرف، مزاج آبی سرد تر ہے۔ یہ رطوبت ثالثہ جس میں سطوت اور برودت انتہا درجہ پر ہیں۔ اسکی قمری منزل نعائم۔ بخور لوبان تر ہے۔ امواکل امور کیل ہے، اس حرف کو چرنے اور انسان و حیوان کے جسم کے اوپر والے حصہ سے خاص تعلق ہے۔ جلدی امراض میں اس کا نقش چمڑے پر تحریر کر کے باندھنے سے امراض کا فائدہ کرتا ہے۔ جس عورت کا حمل ساقط ہو جاتا ہو وہ اس کا نقش چمڑے پر مشک و زعفران سے تحریر کر کے پیٹ پر باندھ لے۔ تو بحکم خدا اسقاط نہ ہوگا۔ لیکن جب وضع حمل کا وقت ہو تو نقش کھول دیں۔ دو افراد میں تفریق پیدا کرنے اجہاں دفینہ کا شبہ ہو معلوم کرنے، اور غلاموں قیدی کسیلئے یہ حرف سریع الاثر ہے۔

۵۔ حرف سین :-

ابجد قمری کا پندرھواں حرف ہے۔ یہ گرم تر، اور خاکی و بادی خاصیت

کاحامل ہے۔ رطوبت اسکی معتدل ہے۔ موکل میوائیل اور بخور لوبان تر ہے۔

قمری منزل غفرہ ہے، یہ حرف حب اور تسخیر کے لیئے اکسیر ہے حضور علیہ السلام کا ایک مقدس اور مشہور اسم ہے۔ جس کو خدائے بزرگ و برتر نے قبول فرماکر اپنے محبوب رسول کو اسی نام سے مخاطب فرمایا ہے۔ "لیسین"

حضرت ابوعبداللہ مغربی فرماتے ہیں کہ عمل محبت میں حرف سین سے زیادہ با اثر کوئی حرف نہیں ہے۔ اسی حرف کی برکت سے سورۃ لیسین شریف محبت کے لیئے اکسیر اعظم ہے۔

۶۔ حرف صاد :۔

ابجد کا اٹھارہواں حرف ہے۔ منزل قلب سے متعلق ہے۔ اور ترتیب عنصری کے لحاظ سے ثالثہ خاک کا ہے۔ موکل کا نام اہجائیل اور بخور رڑکی پتی ہے اس حرف میں پوشیدہ کرنے کی قوت ہے۔ اسکی مثلث قمر در عقرب میں تحریر کر کے جس کو ٹھڑی یا کمرہ میں دفن کر دیں۔ تو اس کا مال چوری سے محفوظ رہیگا۔ نیز اگر اس کمرہ میں میاں بیوی قربت کریں گے۔ تو حمل قرار نہ پائے گا۔ اسکے نقش میں یہ تاثیر ہے۔ کہ اس کا عامل مخلوق کی نگاہوں سے پوشیدہ ہو سکتا ہے اور لطف یہ ہے کہ پوشیدہ ہونا یا نہ ہونا اس کے اپنے اختیار میں ہوگا۔ امراض سے صحت و تندرستی اور عداوت میں بھی مؤثر ہے۔

۷۔ حرف طا :۔

قمری ابجد میں نواں حرف اور منازل قمر میں طرفہ سے متعلق ہے اس کا موکل اہائیل ہے۔ بخور عود، اور زعفران ہیں۔ صامت ہے مذکر اور آتشی گرم خشک ہے۔ اس میں حرارت و خشگی بے حد ہے۔ اس میں قوت جاذبہ بے حد ہے۔ مسافروں اور گم شدہ اصحاب کا پتہ لگانے کے لیئے اس حرف میں خاص اثر ہے۔ نیز خزائن اور دفائن





موکل کندہ کریں۔ تو بے حد تسخیر ہو۔ اس کا عامل نیلے کپڑے یا مطلوب کے کپڑے پر مثلث ھا اور نیچے نام مطلوب تحریر کر کے پچیس ۲۵ فتیلے تیار کرے اور ہر تیئے ایک فتیلہ روشن کرے اور خود پاس بیٹھ کر پچیس ۲۵ مرتبہ اسکی عزیمت پڑھے۔ تو مطلوب پچیس ۲۵ یوم کی مسافرت سے بھی حاضر خدمت ہوگا۔ بعض اوقات چند گھنٹوں سے لیکر پانچ یوم میں ہی کام پورا ہو جائیگا۔

## علم عامل

۱۔ ابجد سے اتنی واقفیت ہو کہ اسمار، آیات اور عبارت مطلوبہ کے اعداد بآسانی استخراج کر سکے۔

۲۔ علم ریاضی سے واقف ہو۔

۳۔ بروج و کواکب سے اتنا علم رکھتا ہو کہ عملیات میں پریشانی نہ اٹھانا پڑے

۴۔ علم الساعات سے واقف ہو تاکہ سعد ونحس ساعتوں کو سمجھتے ہوئے عمل کرے۔

۵۔ موکلات کو استخراج کر سکتا ہو۔

۶۔ ناموں کی خاصیت، دوستی، دشمنی، سعد ونحس کے قواعد سے آگاہ ہو۔

۷۔ تعین اوقات کے ساتھ ساتھ شرائط اعمال کو خوب سمجھتا ہو

## واجبات

۱۔ باوضو و باطہارت ہو۔

۲۔ اکل حلال، صدق مقال اور صوم و صلوٰۃ کا پابند ہو۔

۳۔ عمل پڑھتے یا تحریر کرتے وقت وسواس شیطانی کو نہ آنے دے۔

۴۔ جن ایام میں عمل کرے پرہیز موافق عمل کرے

۵۔ عمل کے لیئے جگہ، اور وقت کی پابندی کرے۔

۶۔ لوازماتِ عمل، اور اپنا لباس، بستر و چارپائی و برتن کسی دوسرے کو استعمال نہ کرنے دے۔

۷۔ بخورات، عطریات، قلم اور دیگر لوازماتِ عمل وقت سے قبل جمع کر رکھیں۔

۸۔ نقش لکھنے یا عمل پڑھنے کے وقت بدبودار چیز کی بُو مُنہ سے نہ آتی ہو۔ جیسے لہسن یا مولی یا پیاز اور تمباکو کی۔

۹۔ عمل کی اجازت صاحبِ عمل سے لینا ضروری ہے۔ ورنہ اس کے پڑھنے یا لکھنے سے نقصان اور فتور کا اندیشہ ہے۔

۱۰۔ جب عمل مکمل کریں تو ختم دلائیں اور نفل شکرانے کے ادا کریں، یہ نفل ختم سے پہلے پڑھیں۔

۱۱۔ عقود کے لیئے طلسم یا نقوش سفید کاغذ پر کالی سیاہی سے یا سیسہ (سکہ) پر کندہ کریں۔

۱۲۔ عمل کے وقت رجال الغیب کا خیال رکھیں۔

۱۳۔ جب تعویز سے کام ہو چکے تو اس کو قبرستان میں کسی احتیاط کی جگہ دفن کر دے۔

۱۴۔ جب عمل یا تعویز کے لیئے بیٹھے تو الحمد شریف، آیت الکرسی اور چاروں قُل کو تین بار پڑھ کر اپنے ہاتھوں کی انگلیوں پر دم کر کے اپنے گرد حصار باندھ کر بیٹھے۔

۱۵۔ جب کسی عمل یا نقش کی زکات ادا کرے تو ہر روز تین یا پانچ یا سات یا گیارہ یا زیادہ لیکن طاق مرتبہ ورد رکھے اس پر عادت رکھے۔ جب تک مداومت کریگا، زکات قائم رہیگی۔ مداومت کو چالیس یوم تک ترک کر دینے سے زکات ختم ہو جاتی ہے۔ اور عمل ختم ہو جاتا ہے۔





| ۱ | نقشہ حروف ابجد قمری مع موکلات | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حروف | ا | ب | ج | د | ہ | و | ز | ح | ط | ی | ک | ل | م | ن |
| اعداد | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ |
| حروف کے موکل | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |
| عنصر | آتشی | بادی | آبی | خاکی | آتشی | بادی | آبی | خاکی | آتشی | بادی | آبی | خاکی | آتشی | بادی |
| حروف | س | ع | ف | ص | ق | ر | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |
| اعداد | ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ | ۱۰۰ | ۲۰۰ | ۳۰۰ | ۴۰۰ | ۵۰۰ | ۶۰۰ | ۷۰۰ | ۸۰۰ | ۹۰۰ | ۱۰۰۰ |
| حروف کے موکل | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |
| عنصر | آبی | خاکی | آتشی | بادی | آبی | خاکی | آتشی | بادی | آبی | خاکی | آتشی | بادی | آبی | خاکی |

## ۲۔ ابجد عربی عددی

| حروف ابجد | ا | ب | ج | د | ہ | و | ز | ح | ط | ی | ک | ل | م | ن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| عربی | احد | اثنین | ثلاثہ | اربعہ | خمسہ | ستہ | سبعہ | ثمانیہ | تسعہ | عشرہ | عشرین | ثلثین | اربعین | خمسین |
| اعداد | ۱۳ | ۶۱۱ | ۱۰۳۶ | ۲۷۸ | ۷۰۵ | ۳۶۵ | ۱۳۶ | ۶۰۶ | ۵۳۵ | ۵۷۵ | ۶۳۰ | ۱۰۹۱ | ۲۲۳ | ۷۶۰ |
| حروف ابجد | س | ع | ف | ص | ق | ر | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |
| عربی | ستین | سبعین | ثمانین | تسعین | مائۃ | مائتین | ثلاثمائۃ | اربعمائۃ | خمسمائۃ | ستمائۃ | سبعمائۃ | ثمانیمائۃ | تسعمائۃ | الف |
| اعداد | ۵۲۰ | ۱۹۲ | ۶۵۱ | ۵۹۰ | ۲۵۶ | ۵۰۱ | ۱۳۹۲ | ۶۳۴ | ۱۱۶۱ | ۹۲۱ | ۵۹۳ | ۱۰۶۲ | ۹۹۱ | ۱۱۱ |

## ۳۔ ابجد ملفوظی

| حروف | الف | با | جیم | دال | ها | واؤ | زا | حا | طا | یا | کاف | لام | میم | نون |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۱۱۱ | ۳ | ۵۳ | ۳۵ | ۶ | ۱۳ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۰۱ | ۷۱ | ۹۰ | ۱۰۶ |
| حروف | سین | عین | فا | صاد | قاف | را | شین | تا | ثا | خا | ذال | ضاد | ظا | غین |
| اعداد | ۱۲۰ | ۱۳۰ | ۸۱ | ۹۵ | ۱۸۱ | ۲۰۱ | ۳۶۰ | ۴۰۱ | ۵۰۱ | ۶۰۱ | ۷۳۱ | ۸۰۵ | ۹۰۱ | ۱۰۶۰ |

## ۴۔ ابجد شمسی

| حروف | ا | ب | ت | ث | ج | ح | خ | د | ذ | ر | ز | س | ش | ص |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ |
| حروف | ض | ط | ظ | ع | غ | ف | ق | ک | ل | م | ن | و | ہ | ی |
| اعداد | ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ | ۱۰۰ | ۲۰۰ | ۳۰۰ | ۴۰۰ | ۵۰۰ | ۶۰۰ | ۷۰۰ | ۸۰۰ | ۹۰۰ | ۱۰۰۰ |

## ۵۔ حروف کے متعلقہ بروج برائے عملیات

| بروج | حمل | ثور | جوزا | سرطان | اسد | سنبلہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| حروف | ا ع ھ | ح م ز | ق ب ص | س ل ر | ط ح | ز ب خ |
| بروج | میزان | عقرب | قوس | جدی | دلو | حوت |
| حروف | ص ن ف ظ | ر س | ع ف ش | ح ب ت | ذ ک ض | ن و د |





## ۶۔ جدول جلالی و جمالی مشترک

| جلالی | ا | ه | ط | م | ف | ش | ذ | ب | و |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جمالی | د | ح | ل | ع | ر | خ | ن | غ | ی |
| مشترک | ج | ک | س | ق | ت | ص | ض | ث | ز-ظ |

## ۷۔ اعداد ماہِ قمری

| نام ماہ | محرّم | صفر | ربیع الاوّل | ربیع الثانی | جمادی الاوّل | جمادی الثانی |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۲۸۸ | ۳۷۰ | ۳۵۰ | ۸۷۴ | ۱۱۶ | ۶۴۰ |
| نام ماہ | رجب | شعبان | رمضان | شوال | ذی قعد | ذی الحج |
| اعداد | ۲۰۵ | ۴۲۳ | ۱۰۹۱ | ۳۳۷ | ۸۸۹ | ۷۲۶ |

## ۸۔ جدول منازل قمر مع بخورات

| نمبر شمار | حرف | منازل | بخور |
|---|---|---|---|
| ۱ | ا | شرطین | فلفل۔ شونیز۔ |
| ۲ | ب | بطین | عود۔ زعفران۔ مصطگی رومی |
| ۳ | ج | ثریا | زرمہ۔ کتان۔ شونیز۔ |
| ۴ | د | دبران | لوبان تر۔ انار شیریں کے چھلکے |
| ۵ | ه | ہقعہ | عود۔ لوبان۔ مصطگی رومی |
| ۶ | و | ہنعہ | تخم درمنہ ترکی و قطرب |
| ۷ | ز | ذراعہ | السی۔ |

| نمبر شمار | حرف | منازل | بخور |
|---|---|---|---|
| ۸ | ح | نثرہ | کُٹ۔ انار کے چھلکے |
| ۹ | ط | طرفہ | عود۔ زعفران۔ |
| ۱۰ | ی | جبہہ | حب آلاس۔ زعفران |
| ۱۱ | ک | زبرہ | میٹھے انار کے چھلکے۔ |
| ۱۲ | ل | صرفہ | زعفران |
| ۱۳ | م | عوا | لوبان تر۔ سپند |
| ۱۴ | ن | سماک | لوبان تر۔ سپند |
| ۱۵ | س | غفرہ | لوبان تر |
| ۱۶ | ع | زبانہ | درمنہ |
| ۱۷ | ف | اکلیل | فلفل۔ زعفران۔ |
| ۱۸ | ص | قلب | پُرکھ جتی |
| ۱۹ | ق | شولہ | انار کے چھلکے۔ مصطگی رومی |
| ۲۰ | ر | نعائم | لوبان تر۔ |
| ۲۱ | ش | بلدہ | سُنبل۔ عود |
| ۲۲ | ت | ذابح | کُسُم |
| ۲۳ | ث | سعد بلع | بابونہ |
| ۲۴ | خ | سعد السعود | عود۔ مصطگی رومی |
| ۲۵ | ذ | سعد الاخبیہ | لوبان تر |
| ۲۶ | ض | فرغ مقدم | زعفران۔ لوبان تر۔ شونیز۔ |
| ۲۷ | ظ | فرغ موخر | لوبان۔ فلفل۔ دارچینی۔ شونیز۔ |
| ۲۸ | غ | رشا | |





# نقشہ منازلِ قمر مع بروج

| بروج | حمل | | | ثور | | | جوزا | | | سرطان | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حروف | ا | ب | ج | ج | د | ہ | ہ | و | ز | ح | ط | ی |
| شمار | ۱ | ۲ | ۳ | ۳ | ۴ | ۵ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ |
| منزل | شرطین | بطین | ثریا | ثریا | دبران | ہقعہ | ہقعہ | ہنعہ | ذراع | نثرہ | طرفہ | جبہہ |
| درجہ | ۱۳ | ۱۳ | ۴ | ۹ | ۱۳ | ۹ | ۴ | ۱۳ | ۱۳ | ۱۳ | ۱۳ | ۴ |
| بروج | اسد | | | سُنبلہ | | | میزان | | | عقرب | | |
| حروف | ی | ک | ل | ل | م | ن | س | ع | ف | ف | ص | ق |
| شمار | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ |
| منزل | جبہہ | زبرہ | صرفہ | صرفہ | عوا | سماک | غفرہ | زبانہ | اکلیل | اکلیل | قلب | شولہ |
| درجہ | ۹ | ۱۳ | ۹ | ۴ | ۱۳ | ۱۳ | ۱۳ | ۱۳ | ۴ | ۹ | ۱۳ | ۹ |
| بروج | قوس | | | جدی | | | دلو | | | حوت | | |
| حروف | ق | ر | ش | ت | ث | خ | خ | ذ | ض | ض | ظ | غ |
| شمار | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ | ۲۴ | ۲۵ | ۲۶ | ۲۶ | ۲۷ | ۲۸ |
| منزل | شولہ | نعائم | بلدہ | ذابح | بلعہ | سعود | سعود | اخبیہ | مقدم | مقدم | موخر | رشا |
| درجہ | ۴ | ۱۳ | ۱۳ | ۱۳ | ۱۳ | ۴ | ۹ | ۱۳ | ۹ | ۴ | ۱۳ | ۱۳ |

# نقشہ ساعات دن

طلوع آفتاب سے غروب آفتاب تک

ہر دن کا پہلا ستارہ اس دن کا بادشاہ ہوتا ہے باقی ستارے اس کے ماتحت ہوتے ہیں

| دن | پہلا گھنٹہ | دوسرا گھنٹہ | تیسرا گھنٹہ | چوتھا گھنٹہ | پانچواں گھنٹہ | چھٹا گھنٹہ | ساتواں گھنٹہ | آٹھواں گھنٹہ | نواں گھنٹہ | دسواں گھنٹہ | گیارہواں گھنٹہ | بارہواں گھنٹہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| سنیچر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| اتوار | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| سوموار | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| منگل | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | زحل | مشتری | مریخ | شمس | قمر |
| بدھ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |
| جمعرات | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |

# نقشہ ساعات شب

غروب آفتاب سے طلوع آفتاب تک

ہر رات کا پہلا ستارہ اس رات کا بادشاہ ہوتا ہے باقی ستارے اس کے ماتحت ہوتے ہیں

| شب | پہلا گھنٹہ | دوسرا گھنٹہ | تیسرا گھنٹہ | چوتھا گھنٹہ | پانچواں گھنٹہ | چھٹا گھنٹہ | ساتواں گھنٹہ | آٹھواں گھنٹہ | نواں گھنٹہ | دسواں گھنٹہ | گیارہواں گھنٹہ | بارہواں گھنٹہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعہ | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| سنیچر | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| اتوار | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |
| سوموار | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| منگل | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| بدھ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| جمعرات | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |





# نقشہ رجال الغیب

مشرق ۲۹-۲۲-۱۴-۷

شمال مشرق ۲۸-۲۱-۶

جنوب مشرق ۱-۹-۱۶-۲۴

شمال ۳۰-۲۳-۱۵-۸

جنوب ۳-۱۱-۱۸-۲۶

شمال مغرب ۵-۱۳-۲۰

جنوب مغرب ۲۵-۱۷-۱۰-۲

مغرب ۲۷-۱۹-۱۲-۴

**رجال الغیب** رجال الغیب وہ مردانِ خدا ہیں جو عامل کی حرکات و سکنات میں دخیل ہوتے ہیں۔ جب کوئی ابتداء عمل وظیفہ یا نقش یا چلہ یا مراقبہ کریں۔ تو معلوم کریں کہ آج رجال الغیب کس طرف ہیں۔ اگر یہ روبرو ہوں تو نحس ہوتا ہے۔ ان کی طرف منہ کرکے ہرگز نہ کام کریں۔ جب کام کیلئے بیٹھیں تو ان کی طرف پشت کرلیں۔ یا ان کو دست چپ کی طرف کرلیں۔ جب عمل کو بیٹھیں تو جس طرف ہوں اس جانب منہ کرکے ان کو سلام کہیں اور امداد طلب کریں اس امر کے لیے یہ عزیمت پڑھیں

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ یَا رِجَالَ الْغَیْبِ۔

السَّلَامُ عَلَيْكُمْ يَا أَيُّهَا الْأَرْوَاحُ الْمُقَدَّسَةُ أَعِينُونِيْ بِقُوَّةِ الطَّرِيْقِ بِنَظْرِهِ أَجِيْبُوْنِيْ بِدَعْوَةٍ يَا نُقَبَاءُ يَا نُجَبَاءُ يَا رُقَبَاءُ يَا بُدَلَاءُ يَا أَوْتَادَ الْأَرْضِ أَوْتَادَ أَرْبَعَةٌ يَا إِمَامَانِ يَا قُطْبُ يَا فَرْدُ. يَا أُمَنَاءُ. أَغِيْثُوْنِيْ بِغَوْثَةٍ وَانْظُرُوْنِيْ بِنَظْرَةٍ وَارْحَمُوْنِيْ وَحَصِّلُوْا مُرَادِيْ وَمَقْصُوْدِيْ وَقُوْمُوْا عَلٰى قَضَاءِ حَوَائِجِيْ بِسَنَدِ نَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ. سَتَمَكُمُ اللّٰهُ تَعَالٰى فِي الدُّنْيَا وَالْآخِرَةِ. اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى الْخَضِرِ

حروف صوامت سے نقش خاکی کی رفتار سے تیار کرتے ہیں۔ اس کے علاوہ ان حروف سے مختلف طلسمی سطور قائم کر کے بھی کام لیا جاتا ہے۔ یہ طریق بے حد مؤثر اور فوری نتائج برآمد کرتا ہے۔ قدیم اساتذہ عظام کے علاوہ اس صدی کے مشہور ماہر علم الحروف قبلہ استاذی حضرت کاش البرنی مرحوم و مغفور نے جو طریق اور سطور اس کے لیے قائم کی ہیں وہ بہت عمدہ اور نتیجہ خیز ہیں۔ ان کے علاوہ خود میں نے بھی کچھ سطور قائم کی ہیں۔ میں حروف صوامت کو گذشتہ پچیس ۲۵ سال سے آزما رہا ہوں۔ اس دوران سینکڑوں، ہزاروں نہیں لاکھوں کی تعداد میں انہیں مختلف امور میں کامیاب پایا ہے۔ میں نے انہیں انسانی ضروریات کے چوتھائی حصے پر انہیں قابض پایا۔ اور ان سے کام لیا ہے۔ ایسے ایسے کام بھی لیے ہیں جو بظاہر ناممکن نظر آتے تھے۔ یاد رہے اس سے استخراج کردہ عمل کی تاثیر پانچ منٹ سے لے کر چوبیس گھنٹے کے اندر اندر ظاہر ہوتی ہے۔ اتنا عرصہ گزرنے کے بعد بھی اگر اثر نہیں ہوا تو آپ سے کوئی غلطی ہوتی ہے۔ دوبارہ عمل کی پڑتال کریں۔ بہتر ہوگا اس کام کے لیے ایک ڈائری رکھیں جس میں قائم کردہ سطور کے بعد جو عمل مرتب کیا ہے، کی نقل درج کر لیا کریں۔ تاکہ آپ کو پہلے





عمل کی قوت اور اپنی کارکردگی کا اندازہ ہو سکے۔ غیر ضروری اور غیر شرعی امور کے لیے ان سے کام نہ لیں۔ اور نہ ہی بات بات پر لوگوں کی زباں بندی، کاروبار کی بندش یا انہیں سزا دیں، ہاں جب معاملہ سر سے گزر جائے۔ تب بیشک ان سے اپنے بچاؤ کا انتظام کریں۔

یہ علم از قبیل کرامات ہے۔ یہاں یہ وضاحت بھی کر دوں۔ اپنی زندگی کے اس مخدوش دور میں تمام جائز ضرورتمندوں کو ضرور فائدہ پہنچائیں۔ ان اعمال میں یہ طریق فوری ضرورت کے تحت استعمال کیا جا سکتا ہے۔ جب آنیوالے وقت کا انتظار نہ کر سکتے ہوں یا اشد ضرورت ہے مگر مناسب موقع آنے کا وقت ابھی کافی دور ہے۔ بے شمار مقاصد کے لیے یہ سطور ہیں مثلاً آدمی کا باندھنا، زبان بندی، چور باندھنا تاکہ چوری نہ کر سکے، کان باندھنا تاکہ سن نہ سکے، ہتھیار باندھنا، کھیتی باڑی باندھنا، کاروبار باندھنا، جانوروں کی پیدائش باندھنا، سواری باندھنا، بندرگاہ باندھنا تاکہ جہاز داخل نہ ہو سکے، بارش باندھنا آدمی باندھنا، بینا باندھنا، دودھ باندھنا، کسی مرد اور عورت کے اعضائے تناسل کو باندھنا، نکاح باندھنا، طلاق باندھنا، مارپیٹ باندھنا، زنا باندھنا، سماع باندھنا، نظر باندھنا تاکہ وہ دیکھ نہ سکے، روح باندھنا تاکہ کسی انسان یا گھر میں داخل نہ ہو سکے۔ بھیڑ بکری باندھنا، مسافر باندھنا، کسی کی خوش طبعی باندھنا، زمین باندھنا، مشنری باندھنا، تبدیلی باندھنا، تبضہ باندھنا، حمل باندھنا تاکہ ساقط نہ ہو۔ شراب نوشی کی عادت باندھنا، ہیروئن۔ افیون۔ چرس کی عادت باندھنا، انزال و احتلام باندھنا، نیند باندھنا، محبت میں عقل و خرد باندھنا۔ باہر رہنے والے کے قدم باندھنا، گھر شہر یا ملک کے باہر جانے والے کے قدم باندھنا، بواسیر باندھنا، مجامعت باندھنا، وغیرہ وغیرہ۔

ایسے عظیم کام ان حروف سے لیئے جا سکتے ہیں۔ جو صرف اعلیٰ قدر کی قوت رکھنے والوں کی کرامات ہوتے ہیں۔ یاد رہے سطر عمل تیار کرتے وقت نام مع والدہ کا استعمال ضروری ہے۔ اس سے قبل کہ سطور تحریر کروں۔ وہ طریقہ عمل یا تفصیل بیان کرتا ہوں۔ جس سے آپ کام لے سکیں گے۔ بندش کے لیئے عموماً فارسی کا لفظ بستم یا عربی کا عقد استعمال کرتا ہوں۔

ان سطور میں صرف ایک بات کو یاد رکھیں کہ جس غرض یا مقصد کے لیئے عمل کرنا مطلوب ہے۔ اسکی سطر انتہائی مختصر مگر جامع ہونی چاہیئے۔ جو نفی اثبات کی صورت کو بھی پورا کرتی ہو۔ طلسمی سطر قائم کر کے خود استعمال کرنا ہو یا کسی دوسرے کو دینا مقصود ہے تو استخراج شدہ عمل کے کاغذ یا سیسہ کو کسی اندھیری کوٹھڑی میں وزنی پتھر کے نیچے رکھ دیں تاکہ پورا بوجھ اس کاغذ یا لوح پر پڑے۔

**طریق** اپنے مقصد کی سطر کو الگ الگ حروف میں لکھیں، اب عین اس کے نیچے دوسری سطر میں حروف صوامت لکھیں۔ اب ایک صوامت کا حرف اور ایک اپنے مقصد کی سطر سے لیکر ان کو امتزاج دے کر ایک تیسری سطر تیار کریں۔ خیال رہے اگر مقصد کی سطر طویل ہے تو آپ حروف صوامت کو دوبارہ یا سہ بارہ شروع سے لیں۔ حتیٰ کہ تمام سطر مطلوب کے حروف ختم ہو جائیں، اب ان حروف کے چار چار حروف کے کلمات بنائیں۔ خیال رہے کہ حروف ہمیشہ جفت ہوں گے۔ طاق کبھی نہ رہیں گے۔ مثلاً صدیق کے گھر سے باہر رہنے کی قدموں کی بندش کرنا ہے تو سطر مطلب یہ ہو گی۔



بستم قدم دریں مکان صدیق بیرون قرار نہ باید



اب اس سطر کی بسط حرفی کی تو یوں ہوا۔

**سطر مقصد** :- ب س ت م ق د م د ر ی ن م ک ا ن ص د ق
ب ی ر و ن ق ر ا ر ن ہ ی ا ب د۔

**حروف صوامت** :- ا ح د ر س ص ط ع ک ل م ہ ا ح د ر س
ص ط ع ک ل م ہ ا ح د ر س ص ط ع۔

امتزاج دے کر جو طلسمی سطر استخراج کی وہ یہ ہوئی۔

ابحس دترم سقصد طمیعد کرلی منوم ہکاا حند ص ردسی منقطب عیکر لومن دتہرا احرد نزہ سیصاطبعد۔

اب اس طلسمی سطر کو الگ الگ کاغذ پر کالی یا نیلی سیاہی سے تحریر کر کے اس مکان کے باہر والے دروازے کے اندرونی جانب جہاں صدیق نامی شخص کو ٹھہرانا مقصود ہے۔ دبا دیں۔ دو مزید نقول تیار کریں۔ ایک کو کسی بھی جگہ کسی وزن کے نیچے رکھ دیں۔ تاکہ اس پر بوجھ رہے۔ اور ایک کو کسی ممنیا کی جگہ دفن کر دیں۔ اگر یہ سیسہ پر کندہ کر کے انہی طریق کے مطابق استعمال کریں گے تو زیادہ بہتر ہو گا۔ بہرکیف آپ کو جو چیز بھی بآسانی دستیاب ہو اس پر عمل تیار کریں۔ اب میں وہ تمام اہم سطور مطلب جنہیں روزمرہ زندگی کے امور میں کام لایا جاتا ہے یا آپ استعمال کریں گے۔ تحریر کیئے دیتا ہوں، تاکہ آپ کو سطور کے سلسلہ میں پریشانی نہ اٹھانا پڑے۔

۱۔ بستم درد سر درد نہ ہو (درد سر باندھنا)
۲۔ بستم نکاح و نسبت فلاں ماسوائے فلاں (نکاح باندھنا)
۳۔ عقد الارحم و الحمل لا یدہوا (خون جانے سے حمل گرنے کا خطرہ ہو تو)



۴۔ بستم عادت شراب نوشی فلاں ترک شراب ابدا (شراب نوشی کی عادت باندھنا)

۵۔ ضبط نطفہ فلاں (عورت) حمل قرار نہ شود
۶۔ ضبط نطفہ فلاں (مرد) حمل قرار نہ باید } حمل باندھنا، ایسی صورت میں دونوں میاں بیوی کو عمل تیار کرکے دیں۔

۷۔ عقد الزنا مابین فلاں و بین فلاں لاتنزنی ابدًا (زنا باندھنا)

۸۔ بستم ملازمت فلاں در دفتر فلاں نہ تبدیل دفتر نہ عہدہ (تبدیلی باندھنا)

۹۔ عقد اسقاط الحمل فلاں لا السقط والسقط (حمل ساقط نہ ہونا)

۱۰۔ عقد التعلیق زن و شوہ مجامعت ابدًا (مجامعت باندھنا)

۱۱۔ عقد العقل والحزو فلاں فی حق فلاں صمٌ بکمٌ عمیٌ فہم لایعقلون (عقل وخرد باندھنا)

۱۲۔ بستم قدم فلاں بسوئے خانہ فلاں تا نتواند رسد (کسی کے ہاں جانے سے روکنا)

۱۳۔ بستم رغبت دل فلاں در محبت فلاں تا محبت نہ شود (محبت کو ختم کرنا)

۱۴۔ بستم قدم دریں مکان فلاں بیرون قرار نہ باید (گھر سے باہر رہنے والے کے قدم باندھنا)

۱۵۔ عقد اللسان کل مخلوق معلوم وغیر معلوم فی حق فلاں (مخلوق کی زبان بندی)

۱۶۔ بستم دکان فلاں فی حق مقبوضہ فلاں تا طلب خالی کردن نہ کند (قبضہ باندھنا)

۱۷۔ بستم قلب فلاں در محبت فلاں تا رجوع نہ کند (محبت باندھنا)

۱۸۔ بستم عقد التعلق عاشقی فلاں بین فلاں لاتنزنی (عشق و تعلق باندھنا)

۱۹۔ بستم دست دزدی فلاں ارادًا عادتًا عمدًا فعلاً دزدی نہ تواند کرد (چوری کی عادت باندھنا)

۲۰۔ بستم زبان فلاں در ہر غرض وحق فلاں کبھی خلاف نہ بولے (زبان بندی)

۲۱۔ بستم اجرائے خون سینہ و حلق فلاں خون نہ جائے (جاری خون باندھنا)

۲۲۔ بستم دست سزا فلاں فی حق فلاں سزا کے ہاتھ نہ ملیں۔ (مارنے کی عادت باندھنا)

۲۳۔ بستم انزال و شرعت منی فلاں قطعی منزل نہ ہو (انزال و احتلام باندھنا)

۲۴۔ بستم رخصتی و بارات فلاں بن فلاں بہ فلاں بنت فلاں کہ ہرگز برائے طلبیدن



رشتہ جمع نہ شوند تا من نکشایم ہیچ کس نکشاید بحق یا قابض (رخصتی باندھنا)

۲۵۔ ختم اللہ علی قلوبہم وعلی ابصارہم فلاں فی المحبت والمودۃ فلاں (محبت میں عقل وخرد باندھنا)

۲۶۔ بستم زبان و دست فلاں فی حق فلاں صمٌ بکمٌ عمیٌ فہم لایرجعون (مارنے و گالی دینے کی عادت باندھنا)

۲۷۔ بستم نکاح فلاں بن فلاں با فلاں بنت فلاں ہرگز نکاح نہ شود تا من نکشایم ہیچ کس نکشاید بحق یا قابض (کسی مخصوص جگہ کیلئے نکاح باندھنا تاکہ نکاح نہ ہو سکے)

۲۸۔ بستم قدم در مکان خود فلاں بیرون قیام نہ پذیرد (باہر رہنے والے کے قدم باندھنا)

۲۹۔ بستم نکاح وازدواج فلاں بن فلاں با کسے را از بنات حوا ہرگز نکاح شدن نتواں شدن تا من نکشایم ہیچ کس نکشاید بحق یا قابض (نکاح باندھنا تاکہ کسی بھی جگہ نکاح نہ ہو سکے)

۳۰۔ بستم قدم فلاں در پاکستان بیرون نہ رود (ملک سے باہر جانیوالے کے قدم باندھنا)

۳۱۔ عقد العقل والخرد و ہوش و حواس ظاہری و باطنی قلب و دماغ دست و چشم لب و گوش زبان و بینی و شش و شخصیت رگ بدن فلاں بن فلاں "نام جسے باندھنا ہو" فی غرض وحق فی المحبت والمودۃ فلاں بن فلاں "جس کیلئے باندھنا ہو" (محبت میں عقل خرد باندھنا تاکہ محبت ہو۔

۳۲۔ بستم فلاں بن فلاں راکہ نسبت و منگنی با فلاں بن فلاں بستہ فلاں ہرگز بہ وجود نہ پذیرد تا من نکشایم ہیچ کس نکشاید بحق یا قابض (نسبت و منگنی باندھنا)

۳۳۔ بستم نکاح فلاں بن فلاں با فلاں بنت فلاں ہرگز نکاح نہ شود (نکاح باندھنا)

۳۴۔ بستم فرج فلاں بنت فلاں بر ذکر مخلوق معلوم و نا معلوم تا من نکشایم ہرگز نکشاید لاتنزنی ابدًا (عورت کو زنا سے باندھنا)

۳۵۔ بستم ذکر فلاں بن فلاں بر فرج بنات حوا معلوم و نا معلوم تا من نکشایم

ہرگز نخشا یئد لا تنزنی ابدًا (مرد کو زنا سے باندھنا)

۳۶۔ بستم طلاق مابین فلاں وبین فلاں طلاق واقع نہ شود ابدًا (طلاق باندھنا)

۳۷۔ بستم نکاح ونسبت فلاں بنت فلاں مابین فلاں بن فلاں تا درمیان ہر دو را نکاح ونسبت ہرگز ہرگز نہ شود (نکاح باندھنا)

۳۸۔ بستم نکاح مابین فلاں وبین فلاں تا نکاح نہ شود (نکاح باندھنا)

صوامت کے اعمال عمومًا شمس یا قمر کے گرہن یا سبوط قمر یا تحت الشعاع میں تیار کرتے ہیں۔ قمر کا بروج ثوابت (ثور۔ اسد۔ عقرب۔ دلو) میں ہونا چاہیے۔ اور سیسہ پر تحریر کریں۔ تو زیادہ موثر ہوتے ہیں۔ عمل تیار کرتے وقت بالکل خاموش رہیں۔ کسی کی بات کا بھی اس حالت میں جواب نہ دیں۔ ورنہ عمل باطل ہو جائیگا۔

بعض اساتذہ کرام نے مخصوص اعمال کے مخصوص اوقات کا تعین کیا ہے مثلاً

اعمال زبان بندی طالع برج جوزا، عقرب یا حوت ہو۔ قمر و زہرہ سعد نظرات رکھتے ہوں دن بدھ اور عطارد کی ساعت ہو۔

جاری چیز کو باندھنا مطلوب ہے۔ احتلام باندھنا، زنا، خون بواسیر، محبت وغیرہ تو قران قمر و زہرہ ہو یا زہرہ برج میزان یا ثور میں ہو۔ یا قمر درعقرب میں تیار کریں۔ قمر و مریخ میں مقابلہ یا تربیع ہو۔

قدم، قبضہ، مکان، جائیداد، ملازمت یا طلاق باندھنا ہو تو ساعت زحل میں یا قمر در عقرب ہو۔ عقد و بستگی قوت مردانہ طالع برج ثور ہو۔ زہرہ برج سرطان میں ہو یا برج اسد کے گیارہواں درجہ پر ہو۔ قاطع اولاد اور بانجھ پن پیدا کرنے کے لئے ہبوط قمر یا قمر و شمس کے قران، یا مریخ بحالت رجعت مغرب میں غروب ہو رہا ہو، بعض منازل ان کیلئے مخصوص ہیں۔ یاد رہے عقرہ، ازبانہ برج میزان سے النعائم برج قوس سے متعلق ہے۔ ہقعہ ہنقعہ اور زراعہ برج جوزا سے





تعلق رکھتی ہیں۔ ان میں زراعہ طلسمات کا کام دیتی ہے۔ یہی کام ہنقعہ سے بھی لیا جا سکتا ہے۔ عملی طور پر تو اتنی باریکیوں میں مزید جانا چاہیئے۔ ورنہ صرف صامت ہی کام دے گی۔ عطارد سے ہی بندش کے اعمال کو نہ سمجھیں قمر و عطارد کی نظر یا صرف عطارد کی ساعت زبان بندی جاری چیزوں کو باندھنے کے لیئے ہے اس طرح قمر و زحل کی نظر یا زحل کی ساعت میں قدم، قبضہ ایسے امور کے باندھنے کے لیئے ہے۔ مشتری میں روپیہ پیسہ مال کی بندش کی جاتی ہے۔

علاوہ ازیں عطارد کا تعلق نطق تحریر سے بھی ہے اسی طرح قمر، پانی، خون اور جاری اشیاء بحار سے متعلق ہے۔ زہرہ کا تعلق عورت سے ہے۔ مریخ کا تعلق مرد سے ہے۔ یا اسلحہ اور اس سے متعلق اشیاء سے ہے۔ اسمیں اسلحہ کو باندھا جا سکتا ہے۔ تاکہ کوئی وار نہ کر سکے، تلوار، بندوق، توپ، چاقو، چھری سب اس سے باندھتے ہیں شمس کا تعلق صحت سے ہے۔ نیز حکام اور امراء سے بھی ہے۔ زحل، زمین، مکان، قدم، قبضہ جائیداد سے متعلق ہے۔ مشتری کا آمدن اور روپیہ پیسہ سے تعلق ہے۔

اس طرح بعض ابا جد بھی مختلف امور میں کام دیتی ہیں۔ ان ابا جد کے نقشہ جات اور عملیات حصہ دوم میں دیئے جائیں گے۔ مگر یہاں ضمنًا بیان کیئے دیتا ہوں تاکہ صاحب ذوق اور اہل علم حضرات کو یہ معلوم ہو سکے کہ موضوع کتنا وسیع اور دقیق ہے۔ مثلاً۔

۱۔ داشرہ احست د۔ سے دشمنوں کو باندھنا۔ عقد باندھنا وغیرہ۔

۲۔ داشرہ اطفتر د۔ بیرون ملک کے سفر جانیوالے کو باندھنا، عامل کا عمل باندھنا، خواب بندی، کیمیا گری باندھنا۔

۳۔ داشرہ اھطم، عاشق و معشوق کے تعلقات منقطع کرنا اور ان سے متعلقہ

امور کی بندش، خط و کتابت باندھنا، بیماریوں کو باندھنا۔

۴۔ دائرہ او کے ہ سے سحر کی بندش، سحر کی بیماریوں کو روکنا وغیرہ۔ دیگر ادوار سے تعویزات اگر ہو چکے ہوں تو ان کے اثرات کو باندھنا، قدیم دوست کی دوستی باندھنا تاکہ دوستی نہ رہ سکے۔ قیدی کی قید باندھنا، آزاد کو قید کرنا اور مقدمہ کے متعلقہ امور، میاں بیوی کے تعلقات باندھنا، شراکت کے امور باندھنا، جائیداد، مکانات کی بندش، ماں باپ سے تعلقات منقطع کرنا، اور ان سب امور کی بندش جو ان سے متعلقہ ہوں۔ علاوہ ازیں ملازمت باندھنا، حاکم سے تعلقات باندھنا، قریبی سفر کو روکنا وغیرہ وغیرہ بے شمار امور ہیں۔ ان حروف سے مدد لی جا سکتی ہے۔ زیر نظر کتاب میں حروف صوامت ابجد شمسی کی ترتیب سے ( ا ح د ر س ص ط ع ک ل م و ھ ) سے ہیں۔ اور ان کے اعمال ہی بیان کیئے جا رہے ہیں۔ حصہ دوئم میں دیگر امور کو بالتفصیل بیان کیا جائیگا۔ تاکہ دیگر ابا جد سے بھی ان حروف سے مدد لی جا سکے۔







باب دوئم

# زکات کے طریق

## زکات کا مفہوم:۔

عملیات اور روحانیت کی بنیاد ارتکاز ذہنی، قوتِ ارادی اور یقین کے اوپر ہے۔ جب کوئی آدمی کسی ایک بات کو یا کسی ایک عمل کو بار بار پڑھتا ہے۔ یا تکرار کرتا ہے۔ تو اس کا ذہن اس کام کے متعلق یقین کا ایک پیٹرن PATRON بن جاتا ہے۔ قرآن پاک کے ارشاد کے مطابق اللہ، آسمان اور زمین کی روشنی ہے ہر ذی علم بالغ اور باشعور آدمی یہ جانتا ہے کہ روشنی میں طاقت ہوتی ہے اور روشنی کا اپنا ایک پھیلاؤ ہوتا ہے۔ عامل جب کسی اسم یا آیت کا ورد کرتا ہے۔ اور ورد کو سوا لاکھ مرتبہ دہرا لیتا ہے۔ تو جس مطلب کے تحت یہ ورد کیا گیا ہے اس کا اپنا ایک پیٹرن PATRON بن جاتا ہے۔ یعنی عامل کے اندر یہ یقین پیدا ہو جاتا ہے۔ کہ جو کچھ وہ چاہتا ہے۔ وہ ہو جائے گا۔ اس کی مثال ہم روزمرہ زندگی کے معاملات میں تلاش کر سکتے ہیں۔ جب تک ہمارے اندر کسی چیز کا یقین پیدا نہیں ہوتا ہم اس کام کو صحیح طور پر انجام نہیں دے سکتے۔

## اجازت عمل

ہر علم جو آدمی نہیں جانتا اسے سیکھنے کے لیے کسی استاد کی رہنمائی کی ضرورت ہوتی ہے۔ اور طالب علم استاد کی رہنمائی حاصل ہونے

کے بعد وقت کے ضیاع اور لاعلمی کی بنا پر نقصانات سے محفوظ ہو جاتا ہے، اسی لئے روحانی لوگ کسی عمل کو کرنے سے پہلے اجازت کو اہمیت دیتے ہیں۔

## زکات کا قاعدہ اوّل

عام طور پر کسی آیت، اسم، حرف یا نقش کی زکات سوا لاکھ مرتبہ چالیس یوم میں پڑھنے سے زکات ادا ہو جاتی ہے۔ زکات قمر زائد النور میں جمعرات کے دن سے شروع کرتے ہیں۔ غسل اور باوضو ہو کر پاکیزہ اور صاف جگہ رو بہ قبلہ بیٹھ کر متعلقہ بخور جلا کر ابتداء کرتے ہیں۔ بعد از چلہ، ختم ہونے پر نیاز دیں، یہ نیاز معصوم بچوں کو کھلائیں۔ یہ فاتحہ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور مؤکلات آیات، حرف، نقش یا اسم کے نام ہدیہ کریں۔ ادائیگی زکات کے بعد اس زکات کے ذریعہ اپنے امور اور لوگوں کی حاجت روائی کی جا سکتی ہے۔ جو شخص زکات ادا کرے گا اس پر اس کے خواص خود بخود کھل جاتے ہیں۔

مگر حروفِ صوامت کے سلسلہ میں سادہ اور آسان طریق یہ ہے کہ کسی بھی سورج یا چاند گرہن کے وقت ان تیرہ حروف کو پاک و صاف الگ جگہ باوضو رو بہ قبلہ بیٹھ کر اگر بتی سلگائیں سفید کاغذ پر ایک کاغذ پر ایک جانب نیلی یا کالی سیاہی یا انہیں رنگوں کی پنسل سے بالکل خاموش رہ کر ۵۴۳ بار لکھنے سے ادا ہو جائے گی۔ پھر ان تمام تحریر کردہ کاغذات کو کسی پاک و صاف جگہ پر دفن کر دیں اب آپ حروفِ صوامت کے صاحب زکات ہو گئے۔ اب مداومت کے طور پر روزانہ تیرہ مرتبہ انہیں لکھا کریں۔ بہتر ہوگا ایک چھوٹی سی سفید کاغذ کی ایک کاپی تیار کر لیں۔ اس کاپی کے ورق کی ایک جانب پنسل یا قلم سے روزانہ لکھا کریں۔ جب یہ کاپی پُر ہو جائے تو حسبِ سابق کاغذات کی مانند اسے بھی پاک و صاف





جگہ دفن کر دیا کریں۔ اور دوسری تیار کردہ مداومت کریں، زکات کا یہ قاعدہ زکات اصغر کہلاتا ہے۔ پھر ہر سال ایک دفعہ ضرور اس زکات کو دہرایا کریں، زکات اصغر ادا کرنے کے بعد دوسروں کو اجازت نہ دے سکیں گے۔ اگر اجازت دے دی تو یہ زکات دوسرے کو منتقل ہو جائے گی۔ اور آپ خود کورے رہ جائیں گے۔

**قاعدہ دوئم** اگر آپ نے مذکورہ بالا قاعدہ سے بلا ناغہ روزانہ کی مداومت کو جاری رکھا۔ اور ہر سال ہر گرہن میں تجدید بھی کی تو آپ تین سال کے بعد زکات اکبر کے عامل بن جائیں گے۔ اس مدت کے بعد صرف روزانہ مداومت کرنا ہوگی مگر گرہن کے وقت تجدید زکات کی ضرورت نہ ہوگی۔

**قاعدہ سوئم** اوپر بیان کردہ طریق کے مطابق ۵۴۳ بار حروف کو لکھا پھر روزانہ مداومت کی اور ساتھ ساتھ ہر گرہن میں تجدید زکات بھی کرتے ہیں۔ اس طرح اگر آپ نے تیرہ گرہنوں میں زکات کی تجدید کی تو یہ زکات کبیر کہلائے گی۔

**قاعدہ چہارم** اگر کوئی بھی شخص حروف صوامت کا عامل بننے کا ارادہ رکھتا ہو تو زکاتِ اکبر کبیر ادا کرے اس کا طریقہ یہ ہے کہ کسی بھی گرہن کے موقعہ پر حرف الف ۱۰۰۱ بار پھر دوسرے گرہن میں ۸۰۸ بار تیسرے گرہن میں ۴۴ بار چوتھے میں ۴۰۰ بار، پانچویں میں ۶۶۰ بار، چھٹے میں ۹۹۰ بار، ساتویں میں ۹۰۹ بار، آٹھویں میں ۷۷۰ بار، نویں میں ۲۰۲ بار، دسویں میں ۳۳۰ بار، گیارہویں میں ۴۴ بار، بارہویں میں ۶۶۰ بار، اور تیرہویں میں ۵۰۵ بار زکات ادا کریں، گویا یہ کل مدت تیرہ گرہنوں پر مشتمل ہوگی۔ اور زکات صرف حرف الف کی

اس طرح کل حروف کی زکات ۱۶۹ اگر منٹوں میں ادا ہوگی۔ اس طریق سے ادائیگی زکات انتہائی مؤثر اور فوری نتائج برآمد کرتی ہے۔ ان حروف کے مؤکلات ہمہ وقت عامل کے پاس رہ کر اس کی مدد اور حفاظت کرتے ہیں۔

**قاعدہ پنجم** اس قاعدہ سے ان حروف کی شمسی اعداد کے مطابق ان کی زکات ادا کرنے سے عمل میں بہت قوت آجاتی ہے۔ اس طریق سے نہ تو تجدید زکات کرنا ہوتی ہے۔ اور نہ ہی روزانہ کی مداومت لیکن جب بھی آپ حروف صوامت سے کوئی عمل یا نقش و منع کریں گے۔ تو لازمی طور پر آپ کو ابجد شمسی سے کام لینا ہوگا۔ ذرا سی غلطی بھی اس طریق سے رجعت کا باعث بنتی ہے زکات کے اس قاعدہ کو زکات کبیر کے نام سے پکارا جاتا ہے۔

طریقہ یہ ہے کہ کسی بھی سورج گرہن کے وقت (جبکہ سورج کو مکمل گرہن ہو) شرائطِ زکات (خاموشی، تنہائی، باوضو، کالی پنسل یا قلم) سے ان حروف صوامت کو ۶۵۴۳۳ مرتبہ سفید کاغذ پر ایک جانب تحریر کرنے سے زکات ادا ہو جائیگی۔ زکات کے بعد ان تمام کاغذات کو اکٹھا کرکے تہہ کریں۔ اب انہیں کسی پاک صاف جگہ پر اسے دفن کر دیں۔ آپ صاحب زکات بن گئے۔ میرے نزدیک کسی بھی زکات ادا کرنے کے بعد توتے فیصد کام دے تو آپ عامل کہلانے کے مستحق ہیں۔ ورنہ آپ عامل نہیں صرف صاحب زکات ہوں گے۔

**قاعدہ ششم** بعض حقائق کو چھپانا بھی کفرانِ نعمت ہے۔ میں اس امر کا اعتراف کرتا ہوں کہ میرے اللہ نے یہ طریق مجھے ہی بخشا ہے کسی زمانہ میں کسی اور کو نہیں دیا۔





۱۔ قمر زائد النور جمعرات کے روز نفلی روزہ بہ نیت ادائیگی زکات حروف صوامت رکھیں۔

۲۔ اب دن کو ساعت زحل یا مریخ میں تنہا جگہ پہلے کامل غسل اور وضو کریں۔ عمل کیلئے ایک مخصوص لباس جو احرامی ہو پہن لیں۔ یہ لباس سفید ہونا ضروری ہے۔ جہاں عمل کرنا مقصود ہو وہ کمرہ پاک و صاف، خوشبو، معطر، بخورات (اگر بتی، عود، صندل سرخ و سفید، لوبان) سے اچھی طرح مہکا ہوا ہو۔

۳۔ اب بالکل نئی تیار کردہ کالی سیاہی اور سرکنڈے کے قلم کو پاس رکھیں۔ یاد رہے اس سیاہی اور قلم سے کوئی اور تحریر نہ لکھیں۔

۴۔ پہلے روز عمل سے قبل دو رکعت نفل بغرض اعانت عمل ادا کریں۔

۵۔ جس طرف رجال الغیب ہوں اس طرف منہ کرکے ان کو سلام کہیں اور امداد طلب کریں۔

۶۔ رجال الغیب کو پشت پر یا راست چپ رکھیں۔

۷۔ اب دو زانو قبلہ آرام دہ نشست میں باادب بیٹھیں۔

۸۔ صرف پہلے دن اب سب سے پہلے ایک تسبیح درود شریف، ایک تسبیح سورۃ اخلاص اور اتنی ہی تعداد میں استغفار پڑھیں۔

۹۔ مذکورہ بالا پڑھائی کے بعد ایک مقررہ وقت پر حرف الف کا ایک صفحہ تحریر کریں۔ صفحہ کی پشت پر اس کی متعلقہ لوح مع عزیمت پڑھ کریں۔

۱۰۔ اب دن کے بعد اسی رات کو ایک مقررہ وقت پر عزیمت الف کو اپنے نام کے اعداد کے موافق پڑھیں۔ اسی طرح ہر صفحہ تحریر کریں۔ اور پھر رات کو عزیمت پڑھیں۔ حرف الف کے بعد حرف ح علیٰ ہذا القیاس باقی بھی اسی طرح تحریر کریں۔ صفحہ لکھتے ہوئے اور رات کو پڑھائی کے دوران

ہوگا۔ بخور مریخ کا مریخ کے وقت اور مشتری کا جلانا ہوگا۔ اساتذہ عظام کا فرمان ہے کہ اس عمل کا اثر سولہ سال سے پچیس سال تک لازمی رہتا ہے۔

**۱۰۔ قبضہ ختم کرنا** :- اگر کوئی شخص آپ کی جائیداد مکان، دکان، پر قبضہ جمائے بیٹھا ہو یا دبا کر بیٹھ گیا ہے یا کسی چغلخور کی چغلی کا باعث آپ روزگار سے الگ کر دیئے گئے ہیں۔ اور آپ دوبارہ وہی روزگار کے حصول کے خواہش مند ہوں تو یہ عمل مخالف کو مجبور کرے گا۔ کہ آپ کو روزگار واپس ملے، یا وہ جائیداد واگزار ہو۔ قاعدہ یوں ہے کہ ایک سیسہ کی لوح تیار کریں اس پر مخالف کا نام مع والدہ اگر وہ افسر ہے تو اس کا پورا نام مع القاب و عہدہ جس سے اسے پکارا جاتا ہے کے عدد استخراج کرے ان میں ۴۴۶۵۴ کے اعداد کا اضافہ کر ایک مربع معکوس اس رفتار سے پر کریں۔ جب نقش کندہ ہو جائے تب اس کے ارد گرد سورت فاتحہ معکوس لکھیں۔ اور نقش کے نیچے تحریر کریں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۳ | ۱۶ |
| ۱۲ | ۷ | ۶ | ۹ |
| ۸ | ۱۱ | ۱۰ | ۵ |
| ۱ | ۱۴ | ۱۵ | ۴ |

برایں زور فتح شو۔ بحق کلام پاک مجھے میرا حق (یہاں اپنا نام مع والدہ اور اس جائیداد یا روزگار کا نام لکھیں جسے آپ حاصل کرنا چاہتے ہیں) واپس دینے پر مجبور کرو۔ بحق اسرافیلؑ یا عزرائیلؑ یا میکائیلؑ یا جبرائیلؑ۔

اب اس لوح کو کسی سیاہ رنگ کے کپڑے میں لپیٹ کر اس جائیداد جو غصب کی گئی ہے میں کسی جگہ دبا دیں۔ اگر افسر ہے تو اس کے گرد میں کسی جگہ





پوشیدہ کر دیں۔ انشاء اللہ جلد ہی کامیابی کے اسباب پیدا ہوں گے۔ جس سے آپ کا مطلب پورا ہوگا۔ اس لوح کی دوسری جانب اپنے مطلب کی تصویر بھی بنائیں۔ مکان ہو تو مکان کی، دوکان ہو تو اسکی، اگر واپسی ملازمت ہو تو ایک ایسے شخص کی جس کے ہاتھ میں قلم ہو، تصویر میں شکل و شباہت ضروری نہیں بلکہ محض علامات کی ضرورت ہے۔ تصویر کے بعد مخالف کا نام مع والدہ/عہدہ اور مختصر طور پر مقصد تحریر کریں۔ اس سطر کو حروف صوامت میں امتزاج دے کر کلمات بنائیں۔ اب ان کلمات کو تصویر کے ارد گرد تحریر کریں۔

**۱۱۔ ناجائز رقم کا مطالبہ** :- اگر کوئی شخص ناحق آپ کے ذمہ کوئی رقم ڈال کر وصول کرنا چاہتا ہو اور آپ مظلوم ہیں اور یہ خواہش رکھتے ہیں کہ مجھ پر ظلم نہ کیا جائے۔ تو اس طریق سے کام لیں۔ یہ عمل دراصل مولانا صوفی حسین افلاطی صاحب کا ہے۔ صاحب مفتاح الجفر اور رموز الجفر نے بھی اسکی بے حد تعریف کی ہے۔ کئی بار مزدور تمند حضرات کو تیار کر کے دیا ہے۔ عمل واقعی بہت مؤثر اور عمدہ ہے۔

**عمل** :- اس ظالم کا نام اور اس کے گروہ کا نام جو اسمیں دلچسپی لے کر ظلم کر رہے ہوں سب کے نام مع والدہ لیکر بسیط حرفی کریں۔ پھر دوسری سطر میں حروف صوامت رکھیں۔ ان دونوں کے امتزاج سے ایک تیسری سطر برآمد کریں۔ اور تکسیر جفری کر کے زمام حاصل کریں۔ اب اس تمام تکسیر کے اعداد حاصل کر کے مربع میں پر کریں۔ یہ مربع لوح سیسہ پر کندہ کریں اور اس مربع کے حاشیہ پر نام مظلوم مع والدہ الگ الگ حروف میں تحریر کریں۔ اب اس تیار شدہ

ایک مثلث خاکی پُر کر کے طالب اپنے بازو پہ باندھ لے۔ پھر دن میں جب بھی فرصت
ملے باوضو ہو کر اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ بار درود شریف، اعداد مطلوب کے مطابق یا تصور
والارض فرشنٰھا فنعم الماھدون۔ تلاوت کریں۔ تعداد پڑھائی ختم ہونے
پر تصور مطلوب پر پھونک مار دیا کریں۔ عمل کی مدت گیارہ یوم ہے۔ اس مدت
کے دوران ہی انشاء اللہ تعالیٰ مطلوب سرِ تسلیم خم کر کے فرمانبرداری پر آجائیگا۔

**۱۴۔ حفاظتِ مکان:۔** گھر میں آتشزدگی سے تحفظ یا چوروں سے حفاظت
کے لیے آپ کسی بھی گرہن میں ان اسماء کو سیسہ کی لوح پر کندہ کر کے گھر کی
دیوار میں روبہ قبلہ لگا دیں۔ یا صندوق میں روبہ قبلہ لگائیں۔ تو وہ مکان یا صندوق
جس میں یہ لوح لگائی ہوگی آتش زدگی اور چوری سے محفوظ ہو جائیگا۔ موجودہ مخدوش
دور میں یہ عمل ہر گھر کی ضرورت ہے۔ جو اسماء لوح پر کندہ کرنا ہوں گے وہ یہ ہیں

ا ذ و ر ن ھ یاحاکیل

## ۱۵۔ زبان بندی اور حب کا نادر الوجود عمل

یہ عمل ایک چلتا ہوا جادو اور بے خطا تیر ہے گرہن میں عمل کر کے اس کی تاثیر
زیادہ سے زیادہ بہتر گھنٹوں کے اندر ظاہر ہوتی ہے۔ میں نے اسے ماہنامہ "فلکیات"
کراچی بابت ماہ مارچ ۱۹۸۶ء میں لکھا تھا۔ جس کی بے شمار تصدیقات آئی تھیں۔

**عمل:۔** اگر کسی شخص کی اپنے حق میں زبان بندی کرنا مطلوب ہو یا کسی کو اپنا
بنانا مقصود ہو تو گرہن (چاند یا سورج) کے وقت یوں کریں کہ اسم طالب مع والدہ

اور اسم مطلوب مع والدہ کو سبط حرفی کر کے ایک سطر میں لکھیں۔ پھر دوسری سطر میں



رقم وصول کرنے والوں کے مکان میں دبا دیں۔ انشاء اللہ وہ رقم ذمہ نہ ڈال
سکیں گے۔

**۱۲۔ راہ بستن:۔** اگر کسی کی بیوی میکے زیادہ اور سسرال میں کم
ٹھہرے اور وہ خواہش مند ہو کہ بیوی میکے کی بجائے میرے گھر ہی ٹھہرے
یا کسی کا مطلوب اپنے گھر، گاؤں یا شہر سے باہر جانا چاہتا ہے مگر طالب کو یہ امر
ناگوار ہو تو ایسی صورت میں اس کے قدموں کی بندش کا یہ عمل بے حد موثر ہے
طریقہ یہ ہے کہ ہبوط قمر یا گرہن یا تحت الشعاع میں اسم مطلوب مع والدہ کے
اعداد بحساب ابجد قمری لیکر اسمیں حروف صوامت کے اعداد ۵۴۳ اضافہ کر
کے مثلث خاکی تیار کریں۔

رفتار نقش:۔

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۲ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |

حاشیہ مثلث پر مطلوب کا نام مع والدہ تحریر کر کے اس راستہ میں یا مکان
میں دفن کریں۔ جہاں سے مطلوب کے باہر جانے کا احتمال ہو۔ اگر بیوی گھر پر
نہ ٹھہرتی ہو تو گھر کے بیرونی دروازہ میں دفن کریں۔ یہ عمل ایسے افراد یا بچوں کے
لیے بھی بے حد موثر ہے۔ اور آوارگی پسند ہیں اور اہل خانہ چاہتے ہیں کہ وہ
گھر ٹھہریں اس سلسلہ میں ہر فرد کا الگ الگ نقش تیار کر کے دفن کرنا ہوگا

**۱۰۔ بدزبانی:۔** اگر کوئی شخص اپنی بیوی کی بدزبانی اور بدطینتی کے ہاتھ
پریشان ہو یا کسی عورت کو اپنے شوہر سے شکایت ہو تو یوں کریں کہ نام مطلوب

مع والدہ کے اعداد جمع ۵۴۳، اب ان ہر دو اعداد کے مجموعہ میں ۲۰۴۹ شامل کر کے

حروف صوامت یکجا کر کے انہیں امتزاج دیں، اور ایک تیسری سطر برآمد کریں۔
اس امتزاجی سطر کی تکسیر جفری کر کے زمام حاصل کریں۔ اب کل تکسیر کے اعداد
سے ایک نقش مثلث خاکی تشکیل کریں۔ تیاری عمل کے وقت تنہ میں موم ضرور
رکھیں، اور بخور لوبان کا جلائیں۔ یہ مثلث سیسہ پر کندہ کریں۔ اور مثلث
کے اردگرد یہ عزیمت لکھیں۔

"بستم عقل و ہوش و نطق ظاہری و باطنی پسر یا دختر فلاں را در غرض و
فلاں بنت فلاں را بحق احد صمد طعک ملوہ"

پھر لوح کو گرہن میں ہی کسی خانہ تاریک میں بھاری پتھر کے نیچے دبا دیں۔
اور بولتے وقت اپنی زبان سے یہ کلمات کہیں۔

"کہ زبانش بحکم حق تعالیٰ از بدگوئی بستہ گردد"

اس مخالف کی زبان آپ کے حق میں بند ہو جاتی گی۔ اور وہ تمہارے
خلاف کچھ بھی نہ کہہ سکے گا۔ اگر زبان بندی کی بجائے محبت کا عمل ہو تو یوں کہیں
"زبانش بحکم حق تعالیٰ از مخالفت بستہ گردد و در حق من بہ الفت گردد و قرار
خود نہ شود"

میں اس عمل کو مختصر مثال سے سمجھائے دیتا ہوں۔

مثال:۔ طالب: صدیق بن رحمت۔

مطلوب: حسینہ بنت غلام فاطمہ۔

بسط حرفی کیا تو یہ سطر ہوئی، ص د ی ق ر ح م ت س ی ن ہ ع ل ا م ف
ا ط م ہ، امتزاج کیلئے حروف صوامت اح د ر س ص ط ع ک ل م وہ۔
اس تکسیر کی سطر کے ۱۲ حروف میں ۱۲ اریں سطر میں زمام نکلے گی۔ اب
سطر اول کے اعداد میں اور ۱۲ سے ضرب دیں گے تو کل تکسیر کے عدد نکل آئیں گے۔





سطر اول کے اعداد ۳۲۱۴ میں کل تکسیر کے اعداد ۳۲۱۴ × ۱۲ = ۳۸۵۶۸ ہوئے۔
اب ان سے نقش مثلث خاکی تیار کیا تو یہ ہوا۔

| | | |
|---|---|---|
| ۱۲۸۵۵ | ۱۲۸۶۰ | ۱۲۸۵۳ |
| ۱۲۸۵۴ | ۱۲۸۵۶ | ۱۲۸۵۸ |
| ۱۲۸۵۹ | ۱۲۸۵۲ | ۱۲۸۵۷ |

رفتار نقش

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۲ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |

اب اس نقش کے چاروں جانب بستم عقل و ہوش سے ملوہ تک تحریر کریں

## ۱۶۔ عمل خاص برائے زبان بندی

:۔ زبان بندی کا یہ عمل جتنا
مؤثر اور تیر بہدف میں نے پایا ہے اس امر کا متقاضی تھا کہ اسے ہمیشہ کے لیے اپنے
سینہ میں چھپائے رکھوں۔ اور اسے عام نہ کیا جائے۔ آج تک میں نے اس کا اظہار
نہ کیا۔ بعض احباب کے شدید تقاضے اور کتاب جو اسی غرض سے تحریر کی گئی ہے
کو چھپائے رکھنا، مناسب نہ سمجھا آپ کا کوئی دشمن ہے۔ یا آپ کے خلاف کوئی
مقدمہ ہے یا کسی بدطینت کی بدزبانی اور خلاف ہونے سے یا خلاف گواہی سے
آپ کو خطرہ ہے تو یہ عمل آپ کی ان تمام ضرورتوں میں کام دے گا۔ زبان و کلام کو
بند کرنا تو درکنار بڑھتا ہوا پانی اور سیلاب اس کے اثر سے روکا جا سکتا ہے گزشتہ
۲۵ سال میں بارہا مرتبہ اس سے کام لیا۔ آج تک ناکامی کا منہ نہیں دیکھا۔ جب بھی
کوئی اہم بات ہو تو میں ہمیشہ اس سے ہی کام لیتا ہوں۔ گو یہ عمل ذرا محنت
طلب ہے۔ مگر نتیجہ فوری اور حسب منشاء برآمد کرنے میں ایک دو جواب
عمل ہے۔



طریقہ:۔ چاند جب ناقص النور میں ہو یا مہبوط قمر یا گرہن سورج یا چاند کو

پڑھتے ہوئے دونوں کانوں میں پھونک دیں۔ اب اس سری کو ایک سیاہ
رنگ کے ایک گز کے باریک کپڑے میں لپیٹ کر دریا یا گہرے تالاب یا سمندر میں
یا گہرے کنویں میں جو پانی والا ہو میں ڈال دیں۔ اور اسی طریق پر دوسری سری
پیر کے روز بوقت ساعتِ قمر میں یہ نقش تحریر کریں۔ اور حسب مذکور کیل پڑھیں
اور گاڑتے وقت ہفت آیات بھی پڑھیں۔ اور اسے بھی سیاہ رنگ کے باریک
کپڑے میں لپیٹ کر دریا / تالاب یا گہرے کنویں میں ڈال دیں۔ جس دشمن کے
لئے یہ عمل کریں گے وہ کچھ بات نہیں کر سکے گا۔ عمل تیار کرنے کے بعد غرباء میں
حسبِ توفیق کچھ خیرات کرنا ضروری ہے۔

یا عزرائیل بحق یا تابعین یا اسرافیل

| | | |
|---|---|---|
| ٣٠٠ | ٢٩٩ | ٣٠٤ |
| ٣٠٥ | ٣٠١ | ٢٩٧ |
| ٢٩٨ | ٣٠٣ | ٣٠٢ |

رفتار نقش

| | | |
|---|---|---|
| ٤ | ٣ | ٨ |
| ٩ | ٥ | ١ |
| ٢ | ٧ | ٦ |

اس نقش کے نیچے وہ عبارت بستم بستم زبان و ہوش تا ہمہ دشمناں بستم
بستم تحریر کریں۔ ہفت آیات مقصود یہ ہیں۔ جو پڑھنا ہونگی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

١. صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَرْجِعُوْنَ ٢. صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَعْقِلُوْنَ
٣. صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ ٤. صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَتَكَلَّمُوْنَ
٥. صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَسْمَعُوْنَ ٦. صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يُبْصِرُوْنَ
٧. صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَذْكُرُوْنَ



وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ



بھی ہو تو بدھ کے دن ساعتِ عطارد میں، اور پیر کے دن ساعتِ قمر میں یہ دو
نقش سفید کاغذ پر کالی سیاہی سے تنہا جگہ باوضو، لوبان اور اگربتی کا بخور
سلگا کر کامل یکسوئی سے تحریر کریں۔ نقش کے نیچے یہ عبارت لکھیں۔
"بستم بستم زبان و ہوش و گوش چشم و فہم و عقل و دل و جگر سو ساٹھ اعضاء
بدن فلاں بن فلاں از بد گفتن، بد خواستن، شر و فساد کردن، تہمت لگانے و غیبت
کردن کے علیٰ فلاں بن فلاں (یہاں اپنا نام یا جس شخص کیلئے عمل تیار کر رہے ہوں
تحریر کریں) بستم بستم ہفت آیات صمٌ بکمٌ بحق اسم تالبعق زبان ہمہ دشمناں
بستم بستم"
پھر اس نقش کو لپیٹ کر تعویذ بنائیں۔ اور اوپر موم اچھی طرح لپیٹ دیں۔
دشمن یا مخالف مرد ہے۔ تو نر بکرے سیاہ کی سری لائیں اور اگر عورت ہے
تو بکری کی سری لا کر اس نقش کو زبان کے نیچے رکھ دیں۔ اور پانچ لوہے کے ٹوپی
دار کیل (جن کے سرے چوڑے ہوں) بالکل نئی بازار سے خرید لائیں۔ اب ایک
کیل پر ایک مرتبہ سورت یٰسین پڑھ کر اپنے دشمن / دشمنوں کا نام لیں۔ اور کیل
پر دم کریں۔ اب کیل اس سر کے منہ پر ایسے طریقے سے گاڑیں کہ تعویذ پر کیل نہ
لگے، اور دونوں ہونٹوں سے آر پار ہو جائے۔ چوٹ لوہے کے ہتھوڑے سے
لگائیں۔ کیل گاڑتے وقت ہفت آیات بھی پڑھیں۔ یہ کیل اس طرح لگائیں کہ
تعویذ باہر نہ نکل سکے۔ اور منہ کے اندر ہی قید رہے۔ پھر دو کیلوں پر سورت
یٰسین پڑھیں اور نام دشمن لیکر کیل پر دم کریں۔ اور سری کے ناک کے دونوں
سوراخوں کے اوپر جو دائیں بائیں پردہ ہے اسمیں ایک ایک کیل ٹھونک دیں۔
حسب سابق کیل ٹھونکتے وقت ہفت آیات کی پڑھائی بھی کرنا ضروری



ہے۔ اب بقیہ دو کیل لیں۔ اور سورۂ یٰسین پڑھ کر دشمن کا نام لیں۔ اور ہفت

## ھدایات!

۱۔ نقش تحریر کرتے وقت اپنا سانس روک کر رکھیں۔
۲۔ کیل گاڑتے وقت بھی سانس روکیں۔
۳۔ عمل بدھ کے دن شروع کریں۔ پھر پیر کے دن دوبارہ شروع کریں۔
۴۔ دونوں ہی نقش ایک دن تحریر نہ کریں۔ بلکہ جس دن عمل کریں اس روز ہی نیا نقش حسبِ سابق تحریر کریں۔
۵۔ بخور، لوبان، عقود لگائیں۔
۶۔ عمل بالکل تنہا جگہ جو پاک وصاف ہو، خود باوضو رو بہ قبلہ معطر لباس پہنتے ہوئے بیٹھ کر کالی سیاہی سے لکھیں۔

## ۱۷۔ عملِ حب حاضری مطلوب:۔ (ترکیب عمل)

پہلے اسم مطلوب مع والدہ پھر زہرہ پھر آیات حب میں سے کوئی بھی آیت مثلاً یُحِبُّوْنَھُمْ کَحُبِّ اللّٰہِ وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰہِ یا وَاَلْقَیْتُ عَلَیْکَ مَحَبَّۃً مِّنِّیْ وَلِتُصْنَعَ عَلٰی عَیْنِیْ وغیرہ کے بعد اسم مشتری اور اسم طالب مع والدہ لکھیں۔ یاد رہے یہ سب حروف ملفوظی لکھیں گے۔ اس سطر سے حروف صوامت نکال دیں پھر ان کی تکسیر کریں۔ اور ان حروف صوامت اخذ کردہ کو اس نقشہ سے اعراب دے کر طلاقی کلمات تیار کریں۔ کلمات بنانے کا طریقہ یہ ہے کہ اگر ایک لائن میں طاق حروف ہوں۔ تو پانچ پانچ کے کلمات اگر جفت ہوں تو چار چار حروف کا کلمہ بنائیں۔ ان جملوں پر اعراب دیں۔



جدول اعراب!

اگلے صفحہ پر ملاحظہ فرمائیں۔



| | |
|---|---|
| پیش والے حروف | ح ف ک ج ز ث س۔ |
| زبر والے حروف | ھ ر ش و ت غ ذ |
| زیر والے حروف | ص ق ل م ن د ی |
| جزم والے حروف | ا ب ط ظ ع خ ض۔ |

اب تکسیر کی سطر اوّل الگ کر لیں۔ درمیانی سطور الگ اور سطر زمام الگ کریں۔ یہ تین فتیلے ہوتے اب خالص زیتون کے تیل کو کورے چراغ میں ڈال کر مطلوب کے گھر کی جانب رُخ کریں۔ اور جن کلمات کو اعراب دیتے ہیں ان کو ان کی تعداد ابجد قمری کے مطابق پڑھیں۔ تصور مطلوب کا ہو۔ اور یہ خیال رکھیں کہ مطلوب بس ابھی آیا چاہتا ہے۔ اس دوران بخور، لوبان، اور تخم سپند ضرور سلگائیں۔ یاد رہے پہلے دن ایسی تین تکسیریں تیار کر لیں۔ گویا ہر تکسیر کو تین دن جلانا ہے، کل مدت عمل صرف نو یوم ہے۔ خیال رکھیں کہ ہر تکسیری فتیلوں کی پُشت پر نقش رکھیں۔ یہ نقش مثلث آتشی ہوگا۔ جو ملفوظی حروف کی سطر سے حروف صوامت نکال کر باقی ناطق حروف کے اعداد سے تیار کریں گے۔ یہ ایک بے خطا تیر اور چلتا ہوا جادو ہے جو کبھی فیل نہیں ہوا۔

## ۱۸۔ عملِ حب:۔

اس سے پہلے ایک عمل حاضری مطلوب بیان کیا جا چکا ہے۔ اب اسی قاعدہ کو دوسرے طریق سے بیان کیا جاتا ہے۔ یاد رکھیں اعمال حب عروج ماہ میں ساعت مشتری یا زہرہ میں تیار کریں عمل تنہا اور پاک وصاف جگہ کریں۔ بخور جلائیں خود غسل کامل کے بعد باوضو پاکیزہ و معطر لباس پہن کر بیٹھیں جگہ ایسی ہو جہاں کوئی مخل نہ ہو۔

اب ان سطور کو پانچ حرفی کلمات میں اعراب دے کر طلسماتی جملے یہ بنے۔
تِفنِنِن، یِنِیِسی، شِیِنتِی، یَقَفُن، یِنِشَن، یِنِیِ، یِنِیعَ، تِیفُسِن، نِیِنِشَن، نِیِیِیشَ، یِنِقَنِیَ، نتیفُ، فُنُسِیِ، تِیَنِیِش، نِیِسِنِقَ۔

بتی جلانے سے بیشتر اس پر مطلوب کا اگر پہنا ہوا کوئی کپڑا ہاتھ آجائے تو وہ لپیٹ کر جلائیں۔ ایسا ممکن نہ ہو تو پھر پاکیزہ روئی لپیٹ کر جلائیں۔ عمل تکسیر کے کل حروف کے اعداد کے برابر روزانہ پڑھیں ہماری مثالی تکسیر کے کل اعداد ۵۷۵۰ ہیں۔ گویا ہر روز بتی روشن کر کے ۵۷۵۰ مرتبہ عمل پڑھیں گے۔ پڑھائی کے دوران بھی بخور عود لوبان سلگائیں۔ پڑھائی کے دوران یہ خیال مستحکم رہے کہ مطلوب میرے سامنے دست بستہ کھڑا ہے۔ صوامت کے اسی طریق سے تسخیر حاکم، یا وزراء کے لیے بے حد موثر اور کارآمد ہے۔ یا کوئی ایسا شخص یا افسر ہے جو آپ کے خلاف چلتا ہے یا کسی افسر سے خاص کام نکلوانا ہے۔ تو اس طریق سے فائدہ اٹھائیں۔ ہم نے مثال میں صرف نام لیے ہیں، آپ جب بھی عمل کریں نام مع والدہ لیں۔ افسر ہو تو نام القاب مع عہدہ لینا ہوگا۔

## ۱۹۔ عمل لبغض

جس طرح ان حروف سے تسخیر، محبت یا حاضری مطلوب کا عمل تیار کیا جاتا ہے۔ بالکل اسی طرح لبغض، جدائی، نفاق کے امور میں بھی ان سے مدد لیتے ہیں۔ ایسی صورت میں جن دو شخصوں میں نفاق یا جدائی کرنا مقصود ہو کے نام مع بالکل عمل حب کی مانند ہیں مگر یہاں بجائے مشتری کے اس میں زحل لکھیں ان سے حروف صوامت الگ کریں اور اور تکسیر مقلوب کر کے زحل کی کسی نحس ساعت میں کڑوے تیل میں بتی جلائیں۔ اگر دونوں کا پہنا





## عمل

اسم طالب مع والدہ اور اسم مطلوب مع والدہ اور مشتری ان پانچ ناموں کے حروف کو ملفوظی کر کے لکھیں۔ اب ان سے حروف صوامت الگ کریں۔ جب سب نقطہ دار حروف الگ ہو جائیں۔ تو ان کو ایک سطر میں لکھیں۔ اور تکسیر جفری کر کے زمام برآمد کریں۔ اوپر والی پہلی لائن الگ، درمیانی دور الگ، اور سطر زمام الگ کریں۔ یہ خیال خاص رہے کہ اوّل و آخر کی سطور مل نہ جائیں۔ اب پہلی سطر پہلے دن، درمیانی سطور دوسرے دن، آخری سطر تیسرے دن، روغن گاؤ کی مدد سے چراغ مٹی میں اس فتیلہ کو خانہ مطلوب کی جانب بتی کا رخ کر کے روشن کریں۔ جب بتی جلنا شروع ہو تو اس وقت خود پاس بیٹھ کر وہ عمل پڑھنا شروع کر دیں جو ان حروف (جن کی تکسیر کی تھی) کی عبارت سے تیار کیا ہے۔ مثال: طالب قمر، مطلوب نسیم مشتری۔

ان کو ملفوظی کیا تو قاف، میم، را، نون، سین، یا، میم، میم، شین، تا، را، یا ہوئے۔ حروف صوامت الگ کئے تو نقطہ دار حروف یہ ہوتے۔ ق، ف، ی، ن، ن، ی، ن، ی، ی، ی، ش، ی، ن، ت، ی،
یہ پندرہ حروف ہیں ان کی تکسیر جفری کی تو۔

| | |
|---|---|
| ۱. ق ف ی ن ن ی ن ی ی ی ش ی ن ت ی | سطر اوّل |
| ۲. ی ق ت ف ن ی ی ن ش ن ی ی ی ن ی | درمیانی سطور |
| ۳. ی ی ن ق ی ت ی ف ی ن ن ی ش ی ن | درمیانی سطور |
| ۴. ن ی ی ی ش ن ی ق ن ی ن ت ی ی ف | درمیانی سطور |
| ۵. ف ن ی ی ی ی ت ی ی ن ش ی ن ن ی ق | زمام |
| ۶. ق ف ی ن ن ی ن ی ی ی ش ی ن ت ی۔ | سطر میزان |

ہوا میسر آسکے۔ تو بہت بہتر ورنہ راستہ سے پڑا ہوا کوئی پرانا کپڑا اپنے پاؤں سے اٹھا کر گھر چلے آئیں۔ اور مین اُس جگہ جہاں بیٹھ کر عمل تیار کیا تھا۔ چراغ گل آب نارسیدہ میں ان بتیوں پر لپیٹ کر روشن کریں۔ اور حسب قاعدہ عبارت بنا کر پڑھیں۔ یہ عمل قمر ناقص النور میں مبوط قمر یا گرہن کا وقت آئے تو کیا کہنا۔ مثال:-

نام فریق اوّل غزالہ ملفوظی حروف غین، را، الف، لام، ہا۔

نام فریق دوئم راحیلہ ملفوظی حروف را، الف، حا، یا، لام، ہا۔

حروف صوامت الگ کرنے کے بعد جو حروف باقی رہے وہ یہ ہیں غ ی ن۔ ز ف ی ز ا ب، ان کی تکسیر مقلوب کی یوں ہوگی۔

۱۔ غ ی ن ز ف ف ی ز سطر اوّل

۲۔ ی ز ف ز ی ف ن غ } درمیانی سطور

۳۔ ز ز ف غ ن ی ف ی } درمیانی سطور

۴۔ ز غ ی ی ف ن ف ز زمام

۵۔ غ ی ن ز ف ف ز سطر میزان

اب ان چار حروف کو چہار حرفی کلمات میں ترتیب دیا تو یہ کلمات بنے جنہیں حسب قاعدہ معرب کر کے پڑھنا ہوگا۔

غِنَزُ، فُغِیزُ، یِغْفُزُ، یِفنُغ، زَزْنَغُ، یَنِغُی، زِغیِیی، فُنفِزُ

اس سطر تکسیر کے کل اعداد ۹۷۶ ہیں۔ لہٰذا تین یوم تک بتی کا رخ خانہ دشمن کی طرف کر کے جلائیں۔ اور خود پاس بیٹھ کر ۹۷۶ بار یہ آٹھ اعراب دیئے ہوئے کلمات پڑھیں۔ عمل تیار کرنے اور پڑھائی کے دوران بخور گوگل، لوبان کا سلگائیں۔ اتنے دنوں کے اندر ہی دونوں کے اندر نفاق پیدا ہو جائیگا۔ اور دونوں ایک دوسرے کی صورت





سے نفرت کرنے لگیں گے۔

## ۲۰۔ عملِ عداوت

عداوت کا یہ عمل ایک بے خطا تیر اور متعدد بار تجربہ کی میزان پر پورا اترا ہوا عمل ہے۔ اسکی ترکیب کچھ یوں ہے کہ:

**ترکیب عمل:-** اسم مطلوب مع والدہ اور اسم مریخ عداوت کی کوئی سی آیت مثلاً وَاَلْقَيْنَا بَيْنَهُمُ الْعَدَاوَةَ وَالْبَغْضَاءَ اِلٰى يَوْمِ الْقِيَامَةِ (سورۃ المائدہ آیت ۶۴) یا یَا قَاهِرُ ذُوالْبَطْشِ الشَّدِيْدِ اَنْتَ الَّذِىْ لَا يُطَاقُ انْتِقَامُهٗ وغیرہ وغیرہ۔ پھر اسم زمل اسم فریق دوئم مع والدہ تحریر کریں۔ اب ان پانچوں کی ایک نئی سطر قائم کر کے تکسیر مقلوب تیار کریں۔ تکسیر مقلوب یعنی ایک ایک حرف چھوڑ کر سطر بناتے جائیں۔ مثلاً شیر علی کی تکسیر یہ ہوگی۔

۱۔ ش، ی، ر، ع، ل، ی۔ سطر اوّل

۲۔ ی، ع، ی، ل، ر، ش۔

۳۔ ع، ل، ش، ر، ی، ی۔

۴۔ ل، ر، ی، ی، ش، ع۔

۵۔ ر، ی، ع، ش، ی، ل۔ زمام۔

۶۔ ش، ی، ر، ع، ل، ی۔ میزان۔

اور نقش آتشی بھی معکوس رفتار سے تکسیر فتیلوں کے پیچھے (پشت پر) حروف ناطقہ کا تحریر کریں۔

حروف ناطقہ یہ ہیں: ب، ج، ز، ی، ن، ش، ت، ث، خ، ذ، ض، ظ، غ، ف، ق۔ یہ تعداد میں پندرہ ہیں۔ بوقت تیاری اور عمل کے بعد فتیلوں کو جلاتے ہوئے بخور گوگل سلگائیں۔ باقی طریقہ پہلے عدد والا ہے۔ اعمال بغض و شر

کا یہ عمل صرف دو تکبیروں میں ہی آپ کو کامیابی دے گا۔

**۲۱- قیام وبقاء:-** زحل زندگی کے اہم امور میں اثر انداز ہوتا ہے۔ اسکی نظرات نہایت مستحکم مدد دیتی ہیں۔ مثلاً تسدیس یا تثلیث زہرہ و زحل میں ان میاں بیوی کے لیئے عمل تیار کرتے ہیں۔ جن میں طلاق کا خدشہ ہو، یا ناچاقی رہتی ہو۔ اور دونوں علیحدہ زندگی بسر کر رہے ہوں۔ اسی طرح اگر کہیں نسبت تھی مگر ٹوٹ چکی ہے یا ٹوٹنے کا خطرہ ہے تو بھی اس کی برکت سے قائم رہے گی۔ اسی طرح اگر کسی سے محبت ہے تو وہ بھی قائم رہے گی۔ زمین یا مکان کے چھن جانے کا خوف ہے یا مقدمہ میں کسی وجہ سے جائیداد ضائع ہونے کا اندیشہ ہے۔ یا کسی کو ملازمت سے الگ ہونے کا خوف ہے یا کسی جگہ عارضی طور پر ترقی ہوئی ہے یا تعیناتی کی گئی ہے۔ آپ چاہتے ہیں کہ یہ تعیناتی یا ترقی واپس نہ ہو۔ اور یہاں ہی مستحکم ہو جائے تو تسدیس شمس و زحل میں تیار کریں۔ اور اگر کوئی بچہ یا جانور بھاگ جاتا ہو یا بیوی سسرال کی بجائے اپنے میکے میں ہی رہائش پذیر ہو تو اسے باندھنے کے لیے عطارد و زحل کی تسدیس میں تیار کریں۔ اسی طرح اگر روپیہ پیسہ ٹھہرتا نہیں ہے مقصود یہ ہے کہ روپیہ پیسہ ٹھہرے تاکہ آمدنی جمع ہوتی جائے۔ تو بھی اس وقت سے فائدہ اٹھایا جا سکتا ہے۔ ایسے حضرات جو فیکٹریوں اسٹیشنوں میں کام کرتے ہیں۔ ٹیکسی گاڑیاں، بس، کار، ٹریکٹر کے ڈرائیور ہیں۔ یا وہ کارکن جو کان کنی کرتے ہیں۔ بارود سازی یا بارود کا کاروبار کرنے والے، ہوائی سفر میں ہر دم رہنے والے حضرات جو یہ چاہتے ہیں کہ نقصانی حادثہ سے محفوظ رہیں۔ تو تسدیس مریخ و زحل میں ایسے تحریر کریں۔ ان تمام امور کو جنہیں اوپر بیان کیا گیا ہے کو استحکام دینے اور حفاظت کرنے کے لیے خدائے علیم کے چھ اسمائے حسنہ کی قدسی طاقتوں سے مدد لی





جاتی ہے۔ ان اسمائے حسنیٰ میں یہ قوت ہے کہ وہ سیارگان کی قوت کو تیزی سے جذب کریں۔ اور اس کا انعکاس کریں تاکہ جو شخص اس لوح کو اپنے پاس رکھے اختیار و قبضے کی قوتیں مضبوط ہوں۔ جب یہ لوح تیار کریں تو اس کے نیچے مختصر طور پر اپنا مطلب بھی لکھیں۔ مثلاً قیام و بقا نکاح فلاں بن فلاں و فلاں بنت فلاں یا قیام جائیداد فلاں بن فلاں۔ اب لوح کے چاروں جانب حروف صوامت کا حصار کریں۔ اور اسے گلے میں پہن لیں۔ اس نقش کو کاغذ پر کالی سیاہی کی مدد سے یا چاندی کی لوح پر کندہ کریں۔ عمل تحریر کرتے وقت تنہا پاک و صاف جگہ باوضو متعلقہ کاغذات کے بخور جلا کر ملائیں۔ جن میں آپ عمل تیار کر رہے ہیں۔ لوح پہننے سے قبل کسی میٹھی چیز پر ختم دیں۔ اور اسے خیرات کریں۔ مذکورہ بالا امور میں جس نقش کا ذکر کیا گیا ہے وہ یہ ہے۔

### عمل لوح استحکام

اح د ر س ص ط ع ک ل م د ھ

| ھُوَ | اَللّٰہ | الرَّحمٰن | الرَّحِیم | المَلِک | القُدُّوس |
|---|---|---|---|---|---|
| ۷۱ | ۳۳۳ | ۲۰۰ | ۱۳ | ۲۸۴ | ۱۱۶ |
| ۱۹۷ | ۱۱۹ | ۲۸۶ | ۳۳۰ | ۶۹ | ۱۶ |
| ۳۳۴ | ۱۹۶ | ۷۰ | ۱۲۰ | ۱۲ | ۲۸۵ |
| ۲۸۷ | ۱۵ | ۱۱۸ | ۶۷ | ۱۹۹ | ۳۳۱ |
| ۱۱۷ | ۲۸۸ | ۱۴ | ۱۹۸ | ۳۳۲ | ۶۸ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۷ | ۱۳ | ۲۴ | ۳۰ | ۳۶ |
| ۱۲ | ۱۷ | ۳۵ | ۳ | ۱۹ | ۲۵ |
| ۳۲ | ۲۸ | ۲۱ | ۱۴ | ۱۰ | ۶ |
| ۱۸ | ۳۱ | ۱۱ | ۲۹ | ۲ | ۲۰ |
| [illegible] | ۱۵ | ۲۷ | ۸ | ۳۴ | ۱۵ |
| ۲۶ | ۲۳ | ۴ | ۳۳ | ۱۶ | ۹ |

## ۲۲۔ عمل زبان بندی برائے حب

اعداد حروف صوامت ۵۴۳ + باعداد نام مطلوب مع والدہ + نقط بن کے عدد ۵۲، ان پر سہ اعداد سے مثلث خاکی تیار کریں، پھر نام طالب اور مطلوب اور حروف صوامت، تینوں کو امتزاج دے کر ایک نئی (چوتھی) سطر تیار کریں۔ اب اس تیار شدہ سطر کے چار چار کلمات بنا کر مثلث کے چاروں جانب پہلے اوپر پھر بائیں طرف پھر نیچے اور پھر دائیں جانب رکھیں۔ یہی ترتیب ہوگی۔ کاغذ یا سکہ کی لوح پر کندہ یا تحریر کرتے وقت خود نہ گھومیں بلکہ کاغذ یا لوح کو گردش کریں۔

۲۳۔ اگر ہرن کی کھال دباغت شدہ پر حروف صوامت تحریر کریں اور اسے انگوٹھی میں نگینہ بند کر کے اسے اپنے پاس رکھیں۔ تو افسران، وزراء کی زبان بندی کیلئے مؤثر ہے

## ۲۴۔ حب بذریعہ صوامت

اعداد حروف صوامت ۵۴۳ + کوئی آیت حب کے اعداد۔ اگر مطلوب کی والدہ کا نام علم نہیں تو اس کے والد کا نام + عہدہ و پیشہ بالتفصیل لکھ کر ان کے اعداد میں اب مثلث تیار کر کے سکہ پر کندہ کریں۔ خیال رہے سکہ ہر خوب گہرائی میں کندہ کریں۔ خانہ جات برابر برابر اور عمدہ ہوں۔ لکیریں بھی سیدھی ہوں۔ تیاری عمل دوران بخور موم کا سلگائیں۔ دیگر شرائط بھی ملحوظ رکھیں۔ اب اس تیار شدہ لوح کو غروب آفتاب سے طلوع آفتاب تک کے دورانیہ میں استعمال کریں۔ عمل تیر کی مانند کام دے گا۔







عمل:۔ ۲۵

## برائے مغلوبی عدو

عملیاتی دنیا میں حب اور عدو دو نہایت اہم اور نازک موضوع ہیں۔ جس نے ان میں کسی ایک پہلو پر دسترس حاصل کر لی۔ گویا وہ بادشاہِ وقت ہے برخلاف اس کے حب نے ہر دو امور ہے جیسے بیان کرتے وقت عامل حضرات پہلوتہی کرتے ہیں۔ مگر میں اپنے استاد مرحوم و مغفور کے تعلیم کیئے ہوئے طریق کو بیان کر رہا ہوں جب بھی جائز ضرورت درپیش ہو اس سے کام لیں۔ تیر کی طرح کام کریگا۔ برخلاف اس کے اگر کسی بے گناہ کو نقصان دینے یا محض شوقیہ یا آزمائش کے طور پر کسی بے گناہ کو عمل سے تکلیف پہنچائیں گے۔ تو اس کے برے اثرات سے آپ بھی فوری طور پر متاثر ہوں گے۔

**ترکیب:۔** زوال قمر میں منگل کے دن طلوع آفتاب کے بعد ایک مربع اس طرح تیار کریں۔ کہ اسم الٰہی شدید القوی کے عدد نکال کر چار سے ضرب دیں۔ بعد ازاں عدد ۴۳۴ سے ۳، مرتبہ ضرب دیکر حاصل ضرب حاصل کریں۔ اب عدد اوّل کو آتشی مربع میں پُر کریں۔ عدد دوئم کو مربع بادی میں پُر کرنا ہوگا۔ اور عدد سوئم مربع آبی میں۔ اور عدد چہارم کو مربع خاکی میں پُر کریں۔ یہ چاروں ایک مربع میں پُر کریں گے۔ مثلاً شدید القوی کے عدد ۷۵۴ ہیں۔ ان کو چار سے ضرب دی تو ۳۰۱۶ عدد اوّل حاصل ہوا۔ اسکے ۳۶، سے ضرب دی تو ۱۰۸۵۷۶، عدد دوئم حاصل

ہوتے۔ پھر ۴۴ سے ضرب دی تو ۳۱۵۰۱۶۰ حاصل ہوا۔ پھر ۴۴ سے ضرب دی تو ۷۳۱۰۵۴۴۰ حاصل ہوتے۔ اب تین دفعہ کی ضرب پوری ہو گئی۔ اب ان چاروں حاصل ضرب سے مربع ذوالاضلاع میں پر کریں۔ اسکو پر کرنے کے بعد یہ لوح بخور لوبان دے کر پاس پاس یا دشمن کی گزرگاہ یا گھر میں دفن کریں۔ تو اس پر ہمیشہ غلبہ رہیگا۔ نقش پر کرتے وقت ساعت، بخور اور دیگر لوازمات کا خاص خیال رکھیں۔ بعض اساتذہ کرام با موکل عزیمت استخراج کرکے واسطہ دیتے ہیں۔ تو اثر فوری طور پر ظاہر ہوتا ہے۔ ایسی صورت پر ضرب سے اسم عدد تفریق کرکے پھر حروف بنائیں۔ اور آگے ایل لگا کر موکل روحانی تیار کریں۔ اور دوبارہ ہر ضرب سے ۳۱۹ عدد کریں۔ اور بقیہ کے حروف بنا کر آگے کلمہ طیش کا اضافہ کر دیں۔ تو موکل سفلی وضع ہوگا۔ چار موکل روحانی، چار موکل سفلی کی عزیمت تیار کرکے واسطہ دیں گے تو عمل فوری نتائج برآمد کریگا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸<br>۱۰ ۵<br>۶ | ۱۱<br>۱۵ ۴<br>۹ | ۱۴<br>۱۶ ۱۵<br>۴ | ۱<br>۳ ۱۰<br>۵ |
| ۱۳<br>۸ ۱۶<br>۱۵ | ۲<br>۱ ۹<br>۴ | ۷<br>۱۴ ۶<br>۵ | ۱۲<br>۱۰ ۳<br>۱۱ |
| ۳<br>۱۳ ۲<br>۱ | ۱۶<br>۱۲ ۷<br>۱۴ | ۹<br>۷ ۱۲<br>۱۱ | ۶<br>۳ ۱۳<br>۸ |
| ۱۰<br>۴ ۱۱<br>۱۲ | ۵<br>۶ ۱۶<br>۷ | ۴<br>۹ ۱<br>۲ | ۱۵<br>۱۶ ۸<br>۱۳ |

۱۔ اگر ایک مربع میں چاروں عناصر کو پُر کرنا ہو تو یہ شکل کام دیتی ہے جب کہ ایک ہی مقصد کے چار نقش عناصر کے ماتحت لکھنے ہوں تو علیحدہ علیحدہ رکھنے کی بجائے ایک ہی نقش کام دے گا۔

۲۔ جب کہ طویل آیت کو مربع میں پُر کرنا ہو تو اسکے سولہ یا بیس حصّے کرکے چار رمل شکلوں میں لکھ کر ذوالکتابت سے پُر کرتے ہیں۔





۳۔ جبکہ چار مختلف اسماء الہٰی کو یا چار چھوٹی آیات کو ایک ہی مربع میں پُر کرنا مطلوب ہو تو چاروں ضلعوں پر پھیلا دیتے ہیں۔ ایسے مربع کو مربع ذوالاضلاع کہتے ہیں۔

عمل: ۲۶

## غلبہ بر عدو

اگر آپ اس امر کے خواہشمند ہوں کہ مجھے اپنے دشمن یا مقابل پر فتح رہے یا آپ بحث مباحثہ اور ہر قسم کی بازی جیتنے کے خواہشمند ہیں تو جب قمر مریخ سے اتصال سعد کی نظر رکھتا ہو تو یہ نقش لکھ کر اپنے پاس رکھیں۔ نقش باوضو تنہا پاک و صاف جگہ، اگر بتی سلگا کر سفید کاغذ کی ایک جانب سیاہ روشنائی سے تنہا میں موم رکھ کر تحریر کریں۔ پھر نقش تہہ کریں۔ اور موم جامہ کرکے اپنے پاس جیب میں رکھیں۔ اور کچھ شیرینی جو پہلے سے ہی پاس رکھی ہوتی ہو پر فاتحہ بنام پیغمبر خدا دے کر اسے معصوم بچوں میں تقسیم کر دیں۔ یاد رہے نقش کے چاروں جانب حروف صوامت لکھیں گے۔

اح درس من طرع ک ل م د ھ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

اح درس من طرع کل م د ھ

اح درس من طرع کل م د ھ

[illegible]

عمل: ۲۷

## بغض عداوت اور تفریق



یہ طریق میرا برسوں سے معمول ہے۔ بغض اور عداوت میں انتہائی موثر ثابت شدہ

ہے۔ اسے گرہن یا قمر در عقرب یا قران شمس و قمر کے اوقات میں تیار کریں۔ یاد رہے گرہن علاوہ باقی دو اوقات ہر ماہ بآسانی ہاتھ آجاتے ہیں۔ اس عمل کو سیسہ کی لوح پر بخور لوبان سلگا کر باوضو اور پاک و تنہا جگہ خاموش رہ کر تیار کریں۔

طریقہ:۔ حرف اسم طالب مع والدہ اور تعداد حروف کو الگ لکھیں یعنی زحل اور مریخ مع تعداد حروف صوامت اور حروف اسم مطلوب مع والدہ وضع کرکے شمار کریں۔ اگر زوج ہوں تو چار چار اور اگر فرد ہوں تو پانچ پانچ کی ترکیب سے اسماء بنا کر عزلیت لکھیں۔ اور تمام حروف تلع قلع کر کے ایک دفعہ لوح کے چاروں طرف لکھیں۔ پھر تمام حروف دیکھیں۔ کہ کونسا حروف غالب ہے اس عنصر کے لحاظ سے اس لوح کو استعمال کریں۔ یاد رہے اس سطر کے جملہ اعداد کے مطابق لوح مثلث بنا کر اردگرد حروف لکھنے ہیں۔

عمل:۔ اگر آپ کسی ظالم سے خوفزدہ ہیں یا آپ کسی دفتر میں ملازمت کر رہے ہیں۔ اور دفتر کے ساتھی غیبت کر کے افسر اعلیٰ کو آپ کے خلاف کر چکے ہیں اور آپ اس امر کے خواہش مند ہیں کہ آپ ان سب کے شر سے محفوظ رہیں افسر آپ کے خلاف کوئی تحریری یا زبانی طور پر کارروائی نہ کر سکے۔ تو اس نقش کو کسی کڑوے درخت کی تیار کردہ قلم مثلاً نیم کا درخت یا ایسا ہو جس میں کانٹے ہوں۔ جیسے ببول کا درخت اب زوال ماہ منگل کے دن عین ۱۲ بجے باوضو خاموش رہ کر کالی سیاہی سے لکھیں۔ پھر اسے تہہ کر کے قبرستان میں کسی پرانی قبر میں دفن کر دیں۔ انشاءاللہ آپ اس کے شر سے محفوظ رہیں گے۔

| بدوح | بدوح | بدوح |
|---|---|---|
| اِنَّهُمْ يَكِيْدُوْنَ كَيْدًا وَّاَكِيْدُ كَيْدًا۔ فَمَهِّلِ الْكٰفِرِيْنَ اَمْهِلْهُمْ رُوَيْدًا۔ | | |
| فلاں | بن فلانہ | |





عمل ۔ ۲۴۸

## عمل حب

اس عمل میں صوامت کے تین اور ایک نورانی حرف ہے۔ اس عمل کو نوچندی اتوار یا جمعرات کیدن بشرطیکہ اس دن قمر صبوط میں نہ ہو شروع کریں۔ کسی جلالی و جمالی پرہیز کی ضرورت نہیں ہے۔ تمام عمل تنہا رہ کر سر انجام دیں۔ یہ عمل محرم الحرام اور رمضان المبارک میں غیر مؤثر ہوگا۔ ان ہر دو ماہ کے علاوہ باقی سارا سال کام لے سکتے ہیں۔ عمل کسی سے تذکرہ نہ کریں۔ ورنہ ناکامی کا منہ دیکھنا پڑیگا۔

عمل:۔ قبرستان میں لمبی لمبی ٹانگوں والے کیڑوں کے بل تلاش کریں۔ اب اس بل میں کافی مقدار میں پانی ڈالیں۔ حتیٰ کہ اس سے بچھو برآمد ہو یاد رہے کہ ہر مکوڑوں کے بل میں ایک بچھو ہوتا ہے۔ یہ اچھا خاصا صحت مند ہوتا ہے۔ اسے عرفِ عام میں مکوڑوں کا بادشاہ کہتے ہیں۔ اپنے ساتھ قبرستان جاتے وقت نسوار والی بالکل نئی خالی ڈبیہ اور قینچی ایک دستِ پناہ لیتے جائیں۔ جب بچھو برآمد ہو تو اسے دست پناہ سے پکڑ کر قینچی کی مدد سے اس کا ڈنگ فوراً کاٹ کر اس ڈبیہ میں محفوظ کرلیں۔ اب اس رات جس روز آپ نے ڈنگ حاصل کیا ہے۔ بعد از عشاء کپڑوں سمیت ایسے پاک رواں پانی میں کھڑے ہوں۔ کہ پانی آپ کی ناف سے اوپر تک رہے۔ اب وہ ڈبیہ جس میں آپ نے ڈنگ محفوظ کیا ہوا ہے۔ اپنے بائیں ہاتھ میں لیں۔ اور یہ پانچ حروف ق۔ ھ۔ م۔ ن۔ ص۔ ایک ہزار مرتبہ پڑھیں۔ جب یہ تعداد پوری ہو جائے تو تب انہیں معکوس کر کے یعنی ص۔ ن۔ م۔ ھ۔ ق ایک ہزار بار پڑھیں۔ اس معکوس پڑھائی کے دوران آپ کو اس ڈبیہ میں ٹک ٹک کی آواز سنائی دے گی۔ جب یہ آواز زیادہ شدید ہو۔ اور آپ اپنی تعداد پڑھائی مکمل کریں۔ تب تمام مطلوب مع والدہ تین مرتبہ لیں۔ اگر جس کر وہ حاضر ہو

یاد رہے مطلوب کا آپ کی رہائش گاہ سے واقف ہونا ضروری ہے۔
عدم واقفیت میں عمل کام نہ دیگا۔ اب آپ کا عمل مکمل ہوگیا۔ پڑھائی کے بعد خاموشی سے بغیر مڑ کر دیکھے چلے آئیں۔ گھر پہنچ کر لباس تبدیل کریں اور خاموشی سے سو رہیں۔ انشاءاللہ دوسرے روز سورج غروب ہونے سے قبل مطلوب آپ کے پاس حاضر ہوگا۔ بشرطیکہ فاصلہ اتنا ہو کہ وہ اتنی مدت میں بآسانی وہاں آسکے۔ اب اس ڈبیہ کی حفاظت اپنی جان سے بڑھ کر کریں۔ یہ زندگی بھر کام دیگی۔ جب بھی کسی کو بلانا مقصود ہو پہلے ق۔ ھ۔ م۔ ن۔ ص، ۳ بار پڑھیں۔ پھر نام مطلوب مع والدہ لیں اور پھر ۳ بار ان معکوس حروف کو پڑھیں۔ مطلوب عرصہ مسافت سے اس جگہ پہنچ جائیگا۔ جہاں آپ رہائش پذیر ہوں۔ یاد رہے ایسے عملیات شعبدہ بازی اور سر محفل اپنی علمی دھاک بٹھانے یا کسی شریف کو بے آبرو کرنے کے نہیں ہیں۔ بلکہ اس جگہ جہاں اخلاق، معاشرہ اور مذہب اجازت دے استعمال کریں۔ یونہی اناپ شناپ کریں گے عمل تو کام کر جائیگا۔ مگر اس کے ساتھ ساتھ اپنی برائیوں سے بھی دامن نہ بچا سکیں گے۔ یہ عمل دریا نہر کے علاوہ کسی اور پانی مثلاً تالاب یا چشمہ پر کام نہ دیگا۔

۲۹۔ عمل: یہ طریقہ مشہور جفار حضرت نصیر الدین طوسیؒ کا ہے۔ جو جفر میں ایک سند کا درجہ رکھتے ہیں۔ انہوں نے اشارتاً اپنے تجربات میں بیان فرمایا ہے یہ نقش عزت، ترقی، کشائش رزق، بلند رتبہ کے سلسلہ میں نہایت مجرب ہے میں نے متعدد بار ضرورت مند حضرات کو تیار کر کے دیا ہے۔ تجربہ نے اسے نہایت مؤثر بنایا ہے۔

ترکیب کچھ یوں ہے کہ شروع قمر میں غسل کامل کر کے پاکیزہ و معطر لباس تن زیب کریں۔ اب تنہائی میں ایسی جگہ جو پاک و صاف ہو اگر بتی سلگا





کر سیاہ روشنائی یا زعفران و عرق گلاب سے تیار کردہ سیاہی سے انار یا گلاب کی لکڑی کے قلم سے نقش تحریر کریں۔ نقش لکھتے وقت تھوڑی سی مصری منہ میں ضرور رکھیں۔ نقش پُر کرنے کا طریق یہ ہے کہ اپنے نام مع والدہ کے اعداد قمری سے استخراج کریں۔ اب ان اعداد میں ۱۲۷۷ اعداد کا اضافہ کریں۔ اسے مربع آتشی میں پُر کریں۔ پھر نقش کے چاروں گوشوں پر یہ چار اسم لکھ دیں۔ احد، رمعں، ملیکل، موہلا، نقش کو تہہ کر کے موم جامہ کریں۔ اور اسے ہر وقت اپنے پاس رکھیں نقش مکمل کرنے کے بعد حسب قاعدہ شرینی پر فاتحہ دیکر اسے معصوم بچوں میں تقسیم کریں۔ چند یوم میں فوائد آپ کی آنکھوں کے سامنے ہوں گے۔

۳۰۔ عمل: اب ہم صوامت کے پہلے حرف (ا) سے کام لینے کا عجیب طریق بیان کرتے ہیں۔ اساتذہ کرام نے اس قاعدہ کو تعلیم دینے میں ہمیشہ بخل سے کام لیا ہے۔ اگر کسی نے کچھ بتایا بھی تو اسقدر الجھا کر کہ

کچھ نہ سمجھے خدا کرے کوئی۔

اس کے عدد قمری اور شمسی، اور ملفوظی ایک سو گیارہ، عزلی تیرہ ہیں۔ میزان ۱۲۵ ہے۔ اب آپ اپنے مع نام والدہ کے اعداد قمری لیکر اسمیں ۱۲۵ کا اضافہ کریں۔ اب دیکھیں کہ یہ تعداد اتنی ہوتی ہے کہ آپ اس کو دو تین گھنٹے میں پڑھ سکتے ہیں۔ تو آپ عمل بنا کر پڑھیں۔ اگر تعداد اس قدر ہے کہ آپ سارا دن بھی نہ پڑھ سکیں گے۔ تو پھر ان اعداد کو مثلث میں پُر کیا کریں۔ اور ۱۲۵ مرتبہ عمل پڑھ کر اس نقش پر پھونک مار دیا کریں۔ اور اسے سفید کپڑے میں باندھ کر اپنے سیدھے بازو پر باندھ لیا کریں۔ دوسرے دن پھر نقش لکھیں اور ۱۲۵ مرتبہ پڑھ کر کل والا نقش کھول کر کنوئیں، نہر یا دریا میں ڈال دیا کریں۔ اس طرح ۲۸ یوم تک روزانہ عمل کریں کل والا نقش پانی میں ڈال دیا۔ اور آج والا تازہ باندھ لیا۔ یہ عمل جس روز

چاند نظر آتے اسی دن بعد مغرب شروع کریں۔ یاد رہے ہم نے یہ ترکیب جمالی بیان کی ہے جلالی نہیں۔ نقش مثلث آبی رفتار سے لکھا کریں۔

٧٨٦

| | | |
|---|---|---|
| ٢ | ٧ | ٦ |
| ٩ | ٥ | ١ |
| ٤ | ٣ | ٨ |

جو عمل روزانہ ١٢٥ بار پڑھیں گے اَجِبْ یَا اِسْمٰعِیْلُ بِحَقِّ یَا اَلِفُ۔

اگر کسی وجہ سے ٢٨ یوم میں کامیابی نہ ہو تو آپ عمل ختم کر دیں اور منتظر رہیں کہ آپ کا مقصد بہت جلد حاصل ہوگا۔ آپ کی یہ محنت ہرگز بیکار نہ جائیگی۔

٢٤١۔ عمل :۔ احاد کا آخری حرف طا (ط) صوامت ہے۔ اسمیں جاذبہ بے حد ہے جب کوئی شئے گم ہو جاتے یا کوئی شخص لاپتہ ہو۔ اور گھر سے نامعلوم طریق پر گم ہوگیا ہو یا ویسے ہی ناراض ہو کر چلا گیا ہو تو علمائے حروف اسی حرف کی قوت سے مدد لیتے ہیں۔ بعض علماء علم الحروف کی تحقیق کیمطابق اسمیں خزائن اور مدفون کی تلاش میں بھی اسی طرح موثر ہے۔ جس طرح گمشدگی کے امور میں، کیونکہ خزائن اور مدفون بھی عدم پتہ اور بے نشان ہیں۔ اسکی اس قوت سے کام لینے کیلئے آپ کو اس کی زکات ادا کرنا ضروری ہے۔ بغیر زکات ادا کئے صوامت کے اعمال میں تو موثر ہے مگر ان امور میں نہیں۔

علم جفر میں ایک بزرگ حضرت مولانا شیخ محمد عبداللہ ایک بلند پایہ جفار گزرے ہیں۔ ان کا شمار اساتذہ میں ہوتا ہے۔ فرماتے ہیں کہ تسخیر کامل اور وصل مطلوب کا بے پایاں اثر اور جذبہ اس حرف میں پنہاں ہے۔ لیکن اس کے انتہائی اثر تک پہنچنا اس مرد میدان کا کام ہے جو اسکی زکات اکبر ایکبار ادا کرے۔ موجودہ دور





کا انسان بیحد مصروف ہے۔ یہ وقت کاشا کی ہے۔ اتنی محنت کیلئے وقت کہاں معمولی کاموں میں زکات اصغر بلکہ صغیر بھی کام دے دیتی ہے۔ حرف طا توکل اسمٰعیل ہے۔ اگر کوئی شخص گم ہوگیا ہے۔ اور اسکی کوئی خبر نہیں مل رہی تو اس کے نام مع والدہ کے اعداد بحساب ابجد قمری لیں۔ ان میں ٥٥٤ اعداد کا اضافہ کر کے مثلث آتشی میں سرخ کاغذ پر لکھیں۔ نقش کے نیچے یہ عبارت تحریر کریں۔

اَجِبْ یَا اِسْمٰعِیْلُ بِحَقِّ یَا طَاءُ وَ یَا ظَاهِرُ فلاں بن فلاں (نام گمشدہ مع والدہ) کو حاضر کرو۔ اب اس نقش کی بتی بنا کر اس پر سرخ رنگ کا کپڑا لپیٹ کر بتی بنائیں اور چراغ گل آب نارسیدہ میں خوشبودار تیل ڈال کر اسے روشن کریں۔ اور خود چراغ کے سامنے بیٹھ کر چالیس مرتبہ وہ عمل پڑھیں۔ جو آپ نے نقش کے نیچے لکھا ہے۔ عمل ختم ہونے کے بعد بتی بجھا کر محفوظ رکھیں۔ دوسرے دن اور پھر تیسرے دن یہی عمل کریں۔ خدا چاہے تو تین ان میں وہ آجائیگا۔ یا اس گم شدہ کی کوئی خبر ملے گی۔ اگر تین دن کے بعد کوئی خبر نہ ملے تو عمل بند کر دیں۔ اور مایوس نہ ہوں انشاءاللہ تعالیٰ جلد ہی اسکی خبر ملے گی۔

عمل : ٢٤٢

## اخراج و استیصال

اگر کسی ایسے فرد کو محلہ یا مکان سے نکالنا مقصود ہو۔ جس کے شر سے لوگوں کی جان و مال یا عزت و آبرو کا خطرہ ہو یا کوئی مفسد ہو۔ جسے مکان یا محلہ سے نکالنا ضروری ہے۔ تو اس امر کیلئے یوں کریں کہ گرہن یا قمر مبوط میں ہو یا قران شمس و قمر کے وقت ١٧١٣ اعداد میں اسم مطلوب مع والدہ کے اعداد ابجد قمری سے لیکر ان میں ٣٤٥ اور مزید ٥٥٤ عددوں کا اضافہ کریں۔ اس مجموعہ کو مثلث میں پر کریں۔ اور آیت لاَ تَذَرْ عَلَى الْاَرْضِ مِنَ الْكَافِرِيْنَ دَيَّارًا ، کو حروف مقطعہ میں طرح

کے اردگرد لکھیں اور مرکز میں کل اعداد، ایک نقش اسکی خواب گاہ یا مکان میں دفن کریں۔ اور ایک نقش سرکہ میں حل کرکے اسکی جائے سکونت میں چھڑک دیں۔ چند دنوں کے اندر اندر نتیجہ آپ کی مرضی کے مطابق برآمد ہوگا۔

۳۴ عمل:-

یہ نقش ہم پہلے کتاب میں بیان کر چکے ہیں۔ مگر اب اس سے مزید امور میں مدد لینے کے سلسلہ میں بالتفصیل سمجھاتے دیتے ہیں۔ تاکہ آپ کسی مسئلہ میں پریشانی اور مشکل در پیش نہ آئے۔ یاد رہے عملیاتی زندگی میں صرف یہی ایک نقش زیر استعمال رہے۔ تو میرے خیال کے مطابق باقی اعمال کی ضرورت نہیں رہتی یہ عمل حب، جلب قلب، خواب بندی، نظر بندی، زبان بندی، بندش سر درد، بندش درد بدن، بندش آگ، احتلام ودیگر عادات بد میں کامل اثر رکھتا ہے۔ اس سے پہلے پچیس سے زیادہ بندشیں قائم کی جا سکتی ہیں۔ مطلب یہ کہ آپ جس قسم کی بندش کرنے کے خواہش مند ہیں۔ اس قسم کی عزیمت تحریر کریں۔ یہ عزیمت اپنے تیار کردہ نقش کے لکھا کریں۔ ان نقوش کی تیاری آپ سیاہ روشنائی سے سفید کاغذ پر بالکل تنہا، با وضو، خاموش اگر بتی سلگا کر صبوط قمر یا قران شمس و قمر یا گرہن کے اوقات میں کریں۔ اگر آپ کا مقصد جلب قلب یا حب ہے تو دو نقش لکھیں۔ ایک اپنے سیدھے بازو پر باندھیں۔ یا چسپاں کر دیں۔ اور دوسرا بازو پر باندھ لیں۔ اپنے مخالف کی خواب بندی منظور ہے تو ایک نقش بازو پر دوسرا قبرستان میں کسی قبر کہنہ میں پاؤں کی جانب دفن کریں۔ غرضیکہ مطلب کے مطابق عزیمت کی سطور درج کر رہا ہوں۔ تاکہ آپ کو پریشانی نہ ہو۔

**۱۔ برائے حب** | بستم خواب و خود فلاں بنت فلاں علی حب فلاں بن فلاں۔





**۲۔ برائے زبان بندی** | عقد اللسان فلاں بن فلاں فی حق و غرض فلاں بن فلاں۔

**۳۔ برائے زبان بندی عدو** | بستم مقل و ہوش و بطن احساس ظاہر و باطن فلاں بن فلاں فی غرض و فی حق فلاں بن فلاں۔

**۴۔ نکاح بندی** | بستم نکاح و نسبت فلاں ماسوائے فلاں بن فلاں نکاح نہ شود ابدا۔

**۵۔ زنا باندھنا** | عقد الزنا ما بین فلاں بن فلاں لاتنزنی ابدا۔

**۶۔ سر درد** | بستم درد سر درد نہ ہو۔

**۷۔ عادت شراب/افیون/سگریٹ نوشی** | بستم عادت شراب نوشی، افیون خوردن/تمباکو نوشی فلاں بن فلاں ترک نشہ شراب/افیون/تمباکو ابدا۔

دیگر امور کیلئے پہلے باب میں درج شدہ بندش کی عزیمتوں سے کوئی اپنے مقصد کیلئے انتخاب کرکے استعمال میں لائیں۔ اسکی تاثیر فوری اور حیرت انگیز طور پر آپ کے سامنے آئیگی۔ لیکن ایک بات کا خاص خیال رکھیں کہ آپ نے ایک روز خدائے بزرگ و برتر کے حضور پیش ہونا ہے۔ ناجائز محض ذہنی تسکین، اپنی انا، یا شوقیہ کسی عملیات سے پریشان کرنا صاحب دل اور علم دوست انسان کا کام نہیں ہے۔ اسکا رد عمل آپ اپنی زندگی میں خود اپنے اور دیگر عزیزوں کے ساتھ ہوتا ضرور دیکھیں گے۔ اس وقت "گیا وقت پھر ہاتھ آتا نہیں" کے مصداق

**۳. تسدیس شمس و زحل** اس وقت وہ لوگ فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔ جن سے مکان یا زمین یا جائیداد چھن جانے کا خوف ہو۔ خواہ مقدمہ ہو یا کسی ملازم پیشہ کو اپنی ملازمت کا خطرہ ہو۔ اور یہ خوف ہو کہ شاید مجھے کسی بہانے سے الگ کر دیا جائیگا۔ یا کسی ملازم کو عارضی ترقی یا عہدہ مل گیا ہو۔ اسے یہ خطرہ ہو کہ مجھے واپس عہدہ پر نہ بھیجا جائے۔ اور اسکی عہدہ پر استحکام ہو۔

**۴. تسدیس مریخ و زحل** اسمیں وہ سب لوگ فائدہ اٹھا سکتے ہیں جو مشینوں میں کام کرتے ہیں۔ بس، کار، موٹر سائیکل چلانے والے ہوں یا کان کنی کے مزدور، یا وہ حضرات جو بارود کا کاروبار کرتے ہیں۔ تاکہ وہ ہر قسم کے حادثہ سے محفوظ و مامون رہیں۔ یہ سب امور آپ کو اپنے پیش نظر رکھ کر اسکی متعلقہ ساعت یا مخصوص وقت پر اپنے عمل کو استخراج کرنا ہوگا۔ تیاری وقت کے وقت متعلقہ سیارگان کا مخطوط بخور سلگانا، تنہائی خاموش رہ کر سیسہ کی لوح پر کندہ کریں اور سائل کو حسب مقصد استعمال کرنے کی ہدایت کریں۔ مکان کی بنیادیں رکھنے سے استحکام، برکت کے علاوہ گھر میں امن و آشتی کے حصول میں بھی ممد و معاون ہوگا۔ موجودہ دور کے سیاستدان، کارخانہ دار، زمیندار اور وہ تمام لوگ جنہیں بہت سے افراد سے وابستہ رہنا ہے کیلئے یہ لوح تبضہ و اختیار کو قائم رکھنے میں بے حد موثر اور حیرت انگیز اثرات کی حامل ہے۔

**۴۵۔ عمل:-**

سورج، چاند گرہن کے بُرے اثرات ہر شخص پر مرتب ہوتے ہیں۔ یہ فیصلہ کہ کتنے ہوتے ہیں۔ زائچہ نجوم کے مطالعہ کرنے سے پتہ چلتا ہے۔ بہتر ہوگا اس سلسلہ میں





اس کا مداوا مشکل ہوگا۔ خدمت خلق اور جائز امور میں جب بھی ضرورت ہو کام میں لگے۔ تو عملیاتی دنیا کا خواہ وہ کوئی بھی عمل ہو موثر اور نتیجہ خیز ہوگا۔ مذکورہ بالا امور کیلئے جو نقش ہے وہ یہ ہے۔

اح ررس مں ط ع ک ل م د ھ

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵۴ | ۱۵۸ | ۱۶۱ | ۱۴۷ |
| ۱۶۰ | ۱۴۸ | ۱۶۳ | ۱۵۹ |
| ۱۴۹ | ۱۶۴ | ۱۵۶ | ۱۵۲ |
| ۱۵۷ | ۱۵۱ | ۱۵۰ | ۱۶۲ |

(یہاں اپنے مقصد کی عزیمت رکھیں)

**۴۴۔ عمل:-**

۱۔ زحل کے نظرات زندگی کے اہم امور میں بے حد مستحکم مدد دیتے ہیں۔ اپنے امور کے استحکام کیلئے سعد نظرات ممد و معاون ہیں۔ قبضہ یا اختیار کو قائم رکھنے یا عہدہ و معاہدہ کی بقا کے لئے عمل کریں تو تسدیس یا تثلیث زہرہ و زحل میں اُن زن و شوہر کیلئے تیار کریں۔ جن میں ناچاقی رہتی ہو۔ اور طلاق کا اندیشہ ہو۔ خواہ ان میں (دونوں میں) کوئی بھی اختلاف رکھتا ہو۔

**۲. تسدیس عطارد و زحل** اس وقت اس عورت کے لئے عمل تیار کریں جو کسی وجہ سے سسرال میں رہنا پسند نہ کرتی ہو۔ اور وہ اپنے میکے جا کر بیٹھ گئی ہو۔ ایسے ہی اگر کوئی جانور بھاگ جاتا ہو تو اسے باندھ دیا جائے۔ یا روپیہ پیسہ تو آتا ہو۔ مگر فوراً خرچ ہو جاتا ہو۔ اور مقصود روپیہ کا ٹھہرانا ہو تاکہ آمدنی جمع ہوتی چلی جائے۔

بیں مریض کے گلے میں بھی ڈالیں۔ اور پانی سے دھو کر چند روز پلائیں۔ خدا کے فضل و
دم سے اس سے ہر مرض میں افاقہ ہوگا۔ گھر میں نقش لکھ کر رکھنے سے آسیب کے
اثرات سے محفوظ رہیں گے۔ نیز سانپ، بچھو اور دیگر مضر رساں کیڑے مکوڑے
اس گھر سے نکل جائیں گے۔ نقش کے نیچے حروفِ صوامت تحریر کریں گے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۱۶۸ | ۲۱۷۱ | ۲۱۷۵ | ۲۱۶۱ |
| ۲۱۷۴ | ۲۱۶۲ | ۲۱۶۷ | ۲۱۷۲ |
| ۲۱۶۳ | ۲۱۷۷ | ۲۱۶۹ | ۲۱۶۶ |
| ۲۱۷۰ | ۲۱۶۵ | ۲۱۶۴ | ۲ ۷۶ |

۳۷۔ عمل:۔ اس نقش کو گرہن کیوقت باوضو الگ اور پاکیزہ جگہ لوبان کا بخور سلگا کر سفید کاغذ پر سیاہ روشنائی سے لکھیں پھر اسے اچھی طرح بند کر کے اپنے سیدھے بازو پر باندھ لیں۔ تو غمازی، چشمِ بد، حاسدوں کے حسد سے حفاظت رہے۔ نیز دشمنوں میں عزیز ہو۔ ان میں کوئی خلاف نہ چلے اور نہ ہی خلاف بات کرے

رفتارِ نقش۔

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۷ | ۱۳ | ۱۹ | ۲۵ | ۱ |
| ۲۰ | ۲۱ | ۲ | ۸ | ۱۴ |
| ۳ | ۹ | ۱۵ | ۱۶ | ۲۲ |
| ۱۱ | ۱۷ | ۲۳ | ۴ | ۱۰ |
| ۲۴ | ۵ | ۶ | ۱۲ | ۱۸ |





کسی صاحب علم سے رابطہ پیدا کر کے اپنا زائچہ بنوائیں۔ تاکہ ہر گرہن یا دیگر امور زندگی میں تبدیلی کی نشاندہی ہو سکے۔ اگر کوئی شخص گرہن کے بُرے اثرات سے تحفظ کے لئے منگل یا ہفتہ کے روز پہلی ساعت میں سیاہ روشنائی سے مندرجہ ذیل نقش لکھ کر پاس رکھے تو اس کے بُرے اثرات سے محفوظ رہیگا۔ متعلقہ ساعت کا بخور ضرور سلگائیں۔ نقش لکھتے وقت منہ موم رکھیں۔ یہ اثرات خواہ ارضی ہوں یا سماوی تحفظ رہے گا۔ نقش تیار ہونے کے بعد موم جامہ کر کے اپنے بازو پر باندھیں یا گلے میں ڈال لیں۔ غرضیکہ پاس رہے۔ مستورات اسے لاکٹ میں محفوظ کرالیں۔ نقش کے چاروں جانب حروفِ صوامت تحریر کریں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۵ | ۵۸ | ۶۱ | ۴۸ |
| ۶۰ | ۴۹ | ۵۴ | ۵۹ |
| ۵۰ | ۶۳ | ۵۶ | ۵۳ |
| ۵۷ | ۵۲ | ۵۱ | ۶۲ |

۳۶۔ عمل:۔ معصوم بچوں کو نظرِ بد لگنے کا خطرہ ابتدائی سالوں میں زیادہ ہوتا ہے۔ ذیل کا نقش اس غرض کے علاوہ بہت سے خواص کا حامل ہے۔ جسکی تاثیر فوری اور نتیجہ خیز ہوتی ہے۔ نقش علیحدگی میں باوضو ہو کر اگربتی سلگا کر سفید کاغذ پر سیاہ روشنائی سے منگل یا ہفتہ کے روز پہلی ساعت میں منہ میں مصری رکھ کر تحریر کریں۔ بچوں کے گلے میں ڈالنے سے نظرِ بد، ارواحِ خبیثہ کے اثرات سے تحفظ رہیگا چینی کی طشتری پر لکھ کر پانی یا دودھ میں گھول کر پاگل، جنونی، مرگی والے کو چند روز پلانے سے افاقہ ہوگا۔ اس غرض کیلئے نقش زعفران سے لکھیں۔ جس شخص کے بازو پر یہ نقش بندھا ہوگا۔ فضلِ خدا اسکی عزت و تکریم کرینگی۔ صحت جسمانی کیمطور

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اللّٰه | اللّٰه | اللّٰه | اللّٰه | اللّٰه |
| اللّٰه | اللّٰه | اللّٰه | اللّٰه | اللّٰه |
| اللّٰه | اللّٰه | اللّٰه | اللّٰه | اللّٰه |
| اللّٰه | اللّٰه | اللّٰه | اللّٰه | اللّٰه |
| اللّٰه | اللّٰه | اللّٰه | اللّٰه | اللّٰه |

عَقَدتُ للسانِ كلِ متكلمٍ مِّنَ الْبَشَرِ مِّنْ اُنْثىٰ وَذَكَر
من بنی آدمَ وَبَنَاتِ حَوَّا مِن حَامِلِ هٰذا الاسماء نَفَعُوْا لَا
يَتَكَلَّمُوْنَ بِحَقِّ قَولِ اللهِ صُمٌّ بُكْمٌ عُمْىٌ فَهُمْ لَا يَنْطِقُوْن

۴۰۔ عمل: جو شخص دشمنوں سے، حاسدوں سے یا کوئی ماتحت اپنے افسروں سے خوفزدہ رہتا ہو یا کوئی عورت اپنے شوہر کی سختی و سخت کلامی سے ڈرتی ہو یا کوئی شوہر اپنی بیوی کی زبان درازی سے نالاں ہو۔ یا کوئی کمزور کسی زبردست سے کسی وجہ سے خائف رہتا ہو تو اس نقش کو گرہن میں یا قمر در عقرب میں سیاہ روشنائی سے سفید کاغذ پر متعلقہ ساعت کا بخور جلا کر تنہائی میں منہ میں موم رکھ کر تحریر کرے۔ تو دوسروں کی زبان اس پر بند ہوجائیگی اور وہ مہربان ہوں۔ نیز اسکی نظروں میں محترم اور محبوب ہو۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٢٦٨٥ | ٢٦٨٨ | ٢٦٩١ | ٢٦٧٧ |
| ٢٦٩٠ | ٢٦٧٨ | ٢٦٨١ | ٢٦٨٩ |
| ٢٦٧٩ | ٢٦٩٣ | ٢٦٨٦ | ٢٦٨٣ |
| ٢٦٨٤ | ٢٦٨٢ | ٢٦٨٠ | ٢٦٩٢ |





۳۹۔ عمل: اگر کوئی شخص اس امر کی خواہش رکھتا ہو کہ تمام لوگ میرے سامنے نہ بول سکیں۔ شکایت نہ کریں۔ خلاف نہ ہوں۔ حسد نہ کریں۔ چغلی نہ کھائیں۔ تو اسے چاہیئے کہ پوست اسد لیکر اس پر سورۃ اخلاص اس طرح جلا کر سیاہ روشنائی سے متعلقہ ساعت کا بخور سلگا کر لکھے اور پھر اپنے پاس ہمہ وقت رکھے تو تمام خلقت اس سے خوف کھائے۔ اور خلاف نہ ہو۔ تو گرہن یا قمر در عقرب یا قران شمس و قمر میں لکھے۔ سورۃ شریفہ یوں لکھی جائے۔

قلهى اللهاحد اللها الصمد لميلد ولميولد ولميكنله كفوا احد ؕ

۴۱۔ عمل: اگر کوئی بچہ ضد کرتا ہو یا بہت زیادہ روتا ہو، یا سوتے وقت چونکتا ہو۔ دانت پیستا ہو۔ یا دودھ نہ پیتا ہو۔ یا کسی بڑے کو برے برے خواب دکھائی دیتے ہوں۔ یا کسی کو کم خوابی کی شکایت ہے تو اس نقش معظم کو سیاہ روشنائی سے سفید کاغذ پر باوضو ہوکر لوبان کا بخور سلگائیں۔ اور تنہا جگہ خاموش رہ کر تحریر کریں۔ پھر اسے موم جامہ کرکے گلے میں ڈال دیں۔ تو بحکم خدائے عزوجل سب شکایتیں دور ہوجائیں گی۔ بڑے خوابوں کو بند کرنے کے لئے بڑے آدمی نقش لکھ کر سرہانے رکھ کر سویا کریں۔ تو ان کی یہ شکایت ختم ہوجائے گی۔ نقش یہ ہے اس کے چاروں طرف حروفِ صوامت تحریر کریں۔

٧٨٦

| | | |
|---|---|---|
| ٢٨٩١ | ٢٨٩٦ | ٢٨٨٨ |
| ٢٨٨٩ | ٢٨٩٢ | ٢٨٩٤ |
| ٢٨٩٥ | ٢٨٨٧ | ٢٨٩٣ |

۴۱۔ عمل:۔

## عقد اللسان

اگر ایک آدمی کی زبان بندی کرنا ہو تو حروفِ صوامت سے طلسمی سطر قائم کرکے استعمال کریں۔ اگر بہت سے لوگ ہوں تو سطر قائم کرنے میں مشکل اور زیادہ عرصہ محنت درکار ہوتا ہے۔ ایسی صورت میں آپ نقش مخمس سے مدد لیں تو بہت انسب ہے جس قدر بھی نام ہوں سب کے اعداد مع والدہ ابجد قمری سے یکجا اس مخصوص رفتار سے تیار کریں۔ مخمس پُر کرنیکا سادہ اور عام اصول یہ ہے کہ تعداد مطلوبہ سے ۶۰ عدد کم کرکے ۵ پر تقسیم کریں۔ اور خانہ اوّل میں حاصل قسمت کو رکھ کر مقررہ رفتار سے نقش پُر کریں۔ اگر کسر واقع ہو تو یوں کریں ایک ہو تو خانہ نمبر ۲۱ میں ایک کا اضافہ کریں۔ کسر ۲، ہو تو خانہ نمبر ۱۶ میں، اگر کسر ۳ ہو تو خانہ نمبر ۱۱ میں، اگر کسر ۴ ہے تو خانہ نمبر ۶ میں ایک اضافہ کریں گے۔ تو نقش درست پُر ہو جائیگا۔

یاد رہے مخمس نقش کی طبعی تعداد ۶۵ ہے۔ اساتذہ کرام نے اس کے پُر کرنے کے متعدد طریق اور بھی بیان کئے ہیں۔ اسکی کم از کم پندرہ اور زیادہ سے زیادہ پچیس رفتاریں ہیں۔ ہم نے عقد اللسان کے لئے جس رفتار سے نقش مخمس پُر کرنا ہے وہ یہ ہے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۴ | ۲۴ | ۲۳ | ۸ | ۶ |
| ۱۹ | ۱۲ | ۱۷ | ۱۰ | ۷ |
| ۲۱ | ۱۱ | ۱۳ | ۱۵ | ۵ |
| ۱ | ۱۶ | ۹ | ۱۴ | ۲۵ |
| ۲۰ | ۲ | ۳ | ۱۸ | ۲۲ |





اس نقش کو پُر کرتے وقت بہتر یہ ہوگا چار یا پانچ آدمیوں کی زبان بندی ایک نقش میں پُر کریں۔ ہر دور میں ایک ایک کا نام رکھیں۔ اور بطریق ترقی و تنزل نقش پُر کریں۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| علی | ۱۲۱ | ۱۲۶ | ۱۲۴ | محمد |
| ۱۳۲ | ۹۵ | ۱۰۸ | ۱۱۹ | ۱۲۹ |
| ۱۱۷ | ۱۲۷ | فاطمہ | ۹۳ | ۱۱۱ |
| ۹۶ | ۱۰۹ | ۱۲۰ | ۱۲۵ | ۱۳۳ |
| حسین | ۱۳۱ | ۹۴ | ۱۱۳ | حسن |

اس طریق پر جس قدر بھی زیادہ اشخاص ہوں سب کے الگ الگ نقش تیار کرکے استعمال کریں گے۔

عمل ۴۲:۔

## زبان بندی

اگر کوئی شخص کسی کمزور آدمی کو ناجائز تنگ کرتا ہے یا کسی بدزبان حاکم سے واسطہ ہے یا آپ کو کسی مقدمہ میں کسی کی جھوٹی گواہی کا خدشہ ہے غرضیکہ کوئی ایسا مسئلہ ہے تو یوں کریں کہ اس نقش کو زعفران سے سفید کاغذ پر ساعتِ عطارد میں لکھ دیں۔ نقش کو کورے ٹھیکری کے درمیان رکھ دیں۔ دھاگہ خام سے اچھی طرح لپیٹ دیں۔ تاکہ کوئی جگہ خالی نہ رہے۔ پھر موم پگھلا کر چاروں جانب لگا دیں۔ اب اسے ایسے کنوئیں میں جس کا پانی مستعمل نہ ہوتا ہو میں ڈال دیں۔ یا مطلوب کی دہلیز میں دبا دیں۔

نقش یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۹۰۰۶ | ۹۰۰۱ | ۹۰۰۸ |
| ۹۰۰۷ | ۹۰۰۵ | ۹۰۰۳ |
| ۹۰۰۲ | ۹۰۰۹ | ۹۰۰۴ |

فلاں بن فلاں درحق فلاں بن فلاں بستہ شود بحق صُمٌّۢ بُكْمٌ عُمْیٌ فَهُمْ لَا یَرْجِعُوْنَ ۔ دل او بستہ شود بحق صُمٌّۢ بُكْمٌ عُمْیٌ فَهُمْ لَا یَنْطِقُوْنَ۔ ویا او بستہ شود بحق صُمٌّۢ بُكْمٌ عُمْیٌ فَهُمْ لَا یَعْقِلُوْنَ۔ بحق خَتَمَ اللّٰهُ عَلٰی قُلُوْبِهِمْ وَعَلٰۤی اَبْصَارِهِمْ غِشَاوَةٌ بحق یا قابض بحرمتک یا ارحم الراحمین۔

عمل:۔ ۴۳

## زبان بندی

اوّل لفظ زبان بندی لکھیں۔ پھر بدگوں و حاسداں یا جیسی صورت ہو لکھیں پھر لکھیں اندرون خانہ یا بیرون خانہ پھر لکھیں مرداں وزناں پھر لکھیں فی حق (نام طالب مع والدہ) اب اس ساری سطر کو بسیط حرفی کریں۔ پھر دوسری سطر میں حروف صوامت (اح د ر س ص ط ع ک ل م و ھ) از بحق صم بکم عمی فہم لا یعقلون تحریر کریں۔ اب ان ہر دو سطور کو آپس میں امتزاج دیں۔ پھر اس امتزاجی سطر کے اعداد لیکر ایک مثلث خاکی رفتار سے لکھیں۔ اس مثلث کے اردگرد یہ امتزاجی کلمات لکھیں۔ نقش کے نیچے یہ عزیمت لکھیں۔ زبان بندی، بدگویوں و حاسداں خانہ فی حق فلاں بحق ہذا اللوح المکرم العجل العجل الساعۃ الساعۃ الساعۃ الوحا الوحا الوحا۔ یہ نقش سابق پاس رکھے۔ دوسرا نقش جامہ یا گردبلاتے ایسا ممکن نہ ہو تو بھاری پتھر کے نیچے دبا دیں۔ یہ سارا کام گرمی یا قمر در عقرب یا قمر و شمس





قران یا عطارد قمر کی تربیع میں کریں یا بدھ کو اور ساعت دوم عطارد ہو۔ بخور متعلقہ ساعت کا بوقت تیاری نقش منہ میں رکھ کر تحریر کریں۔

عمل:۔ ۴۴

## عقدُ اللّسان

اگر گھر یا دفتر میں آپ کے خلاف بہت سے لوگ حاسد یا چغل خور ہو گئے ہوں۔ اور آپ ان کے شر سے ہر وقت پریشان رہتے ہوں اور اس امر کے خواہشمند ہوں کہ ان کے شر سے آپ محفوظ رہیں۔ تو قمر در عقرب سفید کاغذ پر سیاہ روشنائی سے حروف صوامت (اح د ر س ص ط ع ک ل م و ھ) لوح مخمس میں تیار کر کے خانہ تاریک میں کسی سنگ گراں کے نیچے رکھ دیں۔ آپ کے ان تمام مخالفین کی آپ کے حق میں زبان بند ہو جائے گی۔ اور وہ آپ کے نہ تو منصوبہ سازی کر سکیں گے۔ اور نہ ہی تحریری طور پر آپ کی مخالفت کریں گے۔ اس طرح آپ ان کے شر سے محفوظ ہو جائیں گے۔

رفتار نقش۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۷ | ۱۳ | ۱۹ | ۲۵ | ۱ |
| ۲۰ | ۲۱ | ۲ | ۸ | ۱۴ |
| ۳ | ۹ | ۱۵ | ۱۶ | ۲۲ |
| ۱۱ | ۱۷ | ۲۳ | ۴ | ۱۰ |
| ۲۴ | ۵ | ۶ | ۱۲ | ۱۸ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ط | ھ | ص | و | ا |
| ط | ع | ح | ع | ا |
| د | ک | ھ | د | ک |
| م | ر | ل | ر | ل |
| م | س | ص | و | س |

عمل:۔ ۴۵

## عقدُ اللّسان

مخالفین نہ آپ کا جینا دوبھر کر رکھا ہے ہر وقت آپ کے خلاف کچھ نہ کچھ

وہ کرتے رہتے ہیں۔ اور آپ ان کے مقابل اپنے آپ کو کمزور اور بے بس سمجھتے ہیں۔ جس کسی سے آپ مخالفین کی زیادتی کا ذکر کرتے ہیں۔ وہ آپ کو مجرم سمجھتے ہیں۔ تو ایسی میں مخالفین کے شر سے اپنے آپ کو محفوظ رکھنے کے لیئے خدا کے پاک کلام سے مدد لیں۔ مخالفین اپنا سا منہ لیکر رہ جائیں گے۔ وہ آپ کا کچھ بگاڑ نہ سکیں گے۔ اس غرض کیلئے یہ ایک سادہ اور آسان سا طریق اپنائیں۔ کہ نام مخالف مع والدہ اور اعداد حروف صوامت ۵۴۳ میں ۱۲۱۰۱ مزید اضافہ کریں۔ اور نقش مربع اس رفتار سے پُر کریں لکھتے وقت مُنہ میں موم رکھیں۔ یہ عمل قمر درعقرب یا قران شمس و قمر میں کریں۔ متعلقہ ساعت کا بخور سلگائیں۔ جب نقش مکمل ہو جائے تب شیرینی جو پہلے سے پاس رکھی ہوتی ہو فاتحہ بنام حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم دے کر اسے معصوم بچوں میں تقسیم کر دیں۔ نقش تہہ کر کے موم جامہ کریں۔ اور اسے خانہ تاریک میں کسی سنگِ گراں کے نیچے رکھ دیں۔ وزن ایسا ہو جو بآسانی ہلایا جُلایا نہ جا سکے۔

رفتار نقش:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۴ | ۱۱ | ۱ |
| ۳ | ۹ | ۱۶ | ۶ |
| ۱۰ | ۴ | ۵ | ۱۵ |
| ۱۳ | ۷ | ۲ | ۱۲ |

عمل! ۴۹۶

## عقد اللّسان

قمر درعقرب یا زوال ماہ میں آخری منگل کو پہلی ساعت میں متعلقہ ساعت کا بخور سلگا کر سیاہ روشنائی سے خاموش اور باوضو ہو کر الگ بیٹھ کر منہ میں موم





رکھتے ہوئے تحریر کریں۔ پھر اس نقش کو موم جامہ کر کے خانہ تاریک میں سنگِ گراں کے نیچے رکھ دیں۔ مخالف کی زبان آپ کے حق میں فوراً بند ہو جائیگی۔

عمل:-

اح درسس مں ط ح ک ل م د ھ لا دیا غفور یا غفور عقد اللسان فلاں بن فلاں فی غرض و حق فلاں بن فلاں ابدًا۔

عمل:- ۴۷

## عقد اللّسان

یہ عمل بھی عقد اللّسان میں بے حد مؤثر ہے۔ قمر درعقرب یا قران شمس و قمر میں تیار کریں۔ اگر گرہن کا وقت ہو تو بہت سے نقش تیار کر رکھیں۔ تا کہ بوقت ضرورت، ہر غرض مند اسے استعمال میں لا سکے۔ نقش بالکل خاموش اور تنہا باوضو منہ میں موم رکھ کر سیاہ روشنائی سے متعلقہ ساعت کا بخور سلگا کر تحریر کریں۔ نقش تیار کرنے کے بعد اسے موم جامہ کر لیں۔ آپ خلق میں کام کرتے ہیں تو سائل کو پاس رکھنے کو دیں۔ اگر خود ضرورتمند ہیں تب بھی خود اپنی جیب میں رکھیں یا سیدھے بازو پر باندھ لیں۔ تو تمام مخالفین کی زبانیں آپ کے حق میں بند ہو جاتی گی۔ اور وہ آپ کے خلاف کچھ نہ کر سکیں گے۔

عمل:- اح درسس مں طاع ک ل م د ھ یا غَفُوْرُ یا غَفُوْرُ یا قَابِضُ۔

عمل:- ۴۸

## عقد النّوم

خواب بندی کا یہ عمل کر اس غرض سے کہ آپ کا مقصد ہر وقت اس کی آنکھوں میں رہے یا یہ مقصد ہو کہ وہ بے خوابی کا شکار ہو کر اپنی زبان درازی سے باز رہے۔ تو یوں کریں نام مخالف مع والدہ کے اعداد میں حروف صوامت کے

کے اعداد ۵۲۳ جمع کریں ۔ اب اس مجموعہ میں مزید ۴۳۵ اعداد جمع کریں اور نقش مربع اس رفتار سے گرہن یا قمر در عقرب یا قران شمس و قمر میں باوضو، تنہا اور خاموش رہ کر منہ میں موم رکھ کر سیاہ روشنائی سے دو نقش تیار کریں۔ اگر ایسا وقت بھی قریب نہ ہو تو پھر ساعتِ مریخ یا زحل جو نحس ہو۔ دن ہفتہ یا منگل ہو میں بھی اس عمل کو تیار کیا جا سکتا ہے ۔ جب نقش مکمل ہو جائے تب تہہ کر کے موم جامہ کریں ۔ ایک نقش مطلوب کی خواب گاہ میں، دوسرا کسی خانہ تاریک میں سنگ گراں کے نیچے دبا دیں ۔ فوری طور پر تاثیر کامل ظاہر ہوگی ۔ اور آپ کا مقصد پورا ہوگا۔

مثال: محمد اسلم اعداد ۲۲۳
اعداد حروف صوامت ۵۴۳
کل میزان ۷۶۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

اب اس مجموعہ ۷۶۶ میں ۴۳۵ جمع کیے تو کل ۱۲۰۱ ہوتے ۳۰ کم کیے ۔ تو ۱۱۷۱ باقی رہتے ہے ۔ ۴ پر تقسیم کیا تو ۲۹۲ حاصل قسمت کسر ۳ رہی ۔ اصولِ نقش کے تحت یہ کسر خانہ نمبر ۵ میں ایک کا اضافہ کریں گے ۔ اگر ۱ ہوتی تو ہم خانہ نمبر ۳ اور ۲، ہوتی تو خانہ نمبر ۹ میں اضافہ کر کے اب نقش یہ ہوا ۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۰۰ | ۳۰۳ | ۳۱۰ | ۲۹۴ |
| ۳۰۶ | ۳۰۱ | ۲۹۵ | ۳۰۷ |
| ۲۹۴ | ۳۰۸ | ۳۰۵ | ۳۰۲ |
| ۳۰۹ | ۲۹۶ | ۲۹۹ | ۳۰۴ |





عمل:۔ ۴۹

## خواب بندی

اگر کسی مخالف کی نیند باندھنا ہو جس کا مقصد یہ ہو کہ وہ بے خوابی کا شکار ہو کر اپنی غلط حرکات سے باز رہے تو گرہن یا قمر در عقرب میں سیاہ روشنائی سے ساعت عطارد میں دو کاغذوں پر یہ نقش تحریر کریں لکھتے وقت منہ میں موم اور خاموش، تنہا ضروری ہے ۔ جب نقش تیار ہو جائیں ۔ تب سیاہ کپڑے میں لپیٹ کر ایک کو کسی قبر کہنہ میں دفن کریں ۔ دوسرے کو اپنے سیدھے بازو پر باندھ لیں ۔ فوری کلی تاثیر ہوگی ۔

عمل :۔ اح د ر س ص ط ع ک ل م و ہ لا یَا غفورُ یا مغفورُ بستم خواب و خود فلاں بنت فلاں نام مخالف مع والدہ علی حب فلاں بن فلاں نام طالب مع والدہ ۔

عمل :۔ ۵۰

## عقد الطریق

کسی بدمعاش آدمی سے آپ کی عزت کو خطرہ ہے یا کسی سے جان کا خوف ہے ۔ تو اس مخالف کا نام مع والدہ کے اعداد میں ۵۴۳ جو حروف صوامت کے ہیں کا اضافہ کریں ۔ اب ان میں مزید ۲۶۰ اضافہ کریں ۔ اور ایک مربع اس وقت تیار کریں ۔ جب قمر در عقرب یا گرہن ہو یا قمر بر برج ثابت ( ثور ۔ اسد، عقرب ۔ دلو ) میں ہو، نقش کو تہہ کر کے موم جامہ کرنے کے بعد یہودیوں کے قبرستان میں کسی سنگِ گراں کے نیچے رکھ دیں ۔ آپ اس بدطینت کے شر سے محفوظ ہو جائیں گے ۔

رفتارِ نقش:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |

ہو تو پھر زوال ماہ میں اسی دن نحس ساعت میں پوست بوم پر سیاہ روشنائی سے تنہائی میں باوضو، پاک و معطر لباس پہن کر خاموشی سے منہ میں موم رکھ کر بخور لوبان کا سلگا کر یہ نقش تحریر کریں۔ جب نقش تیار ہو جائے تب ملے لوبان کی دھونی دیں۔ اب نقش تہہ کرنے کے بعد موم جامہ کریں۔ اور مطلوب کے گھر یا خواب گاہ یا گزرگاہ جہاں آپ بآسانی دفن کر سکتے ہوں دفن کریں، اس شخص کی نظر کی روشنی ختم ہو جائے گی۔ اور اسے کچھ نظر نہ آئیگا۔

یاد رہے ایسے اعمال انتہائی مجبوری کی صورت میں بطور سزا دینے کیلئے تیار کیے جاتے ہیں۔ محض تجربہ یا شوق کی خاطر کسی کو ناحق تکلیف دیں گے۔ تو آپ بھی اسکی رجعت سے محفوظ نہ رہ سکیں گے۔

رفتار نقش

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |

مثلاً محمد ایوب بن منظل بیگم کے اعداد ۱۱۱۱ ہیں۔

اعداد حروف صوامت ۵۲۳

مزید اضافہ اعداد ۲۱۹۰

کل میزان، ۳۸۴۴

اس مجموعہ سے ۳۰ کم کرکے ۴ پر تقسیم کیا تو ۳۸۴۴ - ۳۰ = ۳۸۱۴ ÷ ۴ = ۹۵۳ باقی ۲ رہے یہ کسر خانہ نمبر ۹ میں جائیگی۔ مثالی نقش یہ ہوگا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۵۶ | ۹۶۸ | ۹۶۳ | ۹۵۷ |
| ۹۶۲ | ۹۵۸ | ۹۵۵ | ۹۶۹ |
| ۹۵۹ | ۹۶۵ | ۹۶۶ | ۹۵۴ |
| ۹۶۷ | ۹۵۳ | ۹۶۰ | ۹۶۴ |





مثلاً مخالف کے اعداد مع والدہ ۱۴۱۲ ہیں

اعداد حروف صوامت ۵۴۳

مزید اضافہ ۲۶۰

کل میزان ۲۲۱۵

قانون کے کم کئے تو ۳۰

۳۱۸۵، رہے تقسیم ۴ کیا تو حاصل قسمت ۷۹۶ باقی ۱ رہا۔ یہ خانہ نمبر ۱۳ میں کسر جائیگی مثالی نقش یہ ہوا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷۹۸ | ۸۱۲ | ۸۰۴ | ۸۰۱ |
| ۸۰۵ | ۸۰۰ | ۷۹۹ | ۸۱۱ |
| ۸۰۳ | ۸۰۶ | ۸۱۰ | ۷۹۶ |
| ۸۰۹ | ۷۹۷ | ۸۰۲ | ۸۰۷ |

عمل۔ ۵۱

## عقد النظر

جس آدمی کے شر سے کسی کی عزت و آبرو محفوظ نہ ہو اہل محلہ یا کوئی صاحب اسکی ذات سے بے حد پریشان اور خوفزدہ ہو۔ وہ شخص کتنا ہی باا‌ثر اور طاقتور کیوں نہ ہو۔ کلام الٰہی کی مدد سے آپ اس کے بُرے افعال سے محفوظ رہ جائیں گے۔ اس غرض سے جو عمل تیار کیا جاتا ہے وہ گرہن یا قمر در عقرب یا قران شمس و قمر کا وقت ہونا بے حد ضروری ہے۔ یوں کریں کہ نام مخالف مع والدہ کے اعداد میں حروف صوامت کے ۵۴۳ اعداد جمع کریں۔ اب اس مجموعہ میں مزید ۲۱۹۰ اعداد کا اضافہ کریں۔ بدھ کے روز گرہن آئے یا قمر در عقرب ہو تو کیا کہنے اگر ایسا نہ

تارن کے ۲۰ کم کر کے ۴ پر تقسیم کیا تو ۸۰، ۴ حاصل قسمت اور کسر ۳ ہوئی۔ اس کسر کو ہم خانہ نمبرہ میں ایک کے اضافہ سے پُر کریں گے۔ تو نقش بآسانی پُر ہو جائیگا۔
مثالی نقش یہ ہوا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۱۷ | ۴۱۰ | ۴۱۴ | ۴۲۴ |
| ۴۲۲ | ۴۱۶ | ۴۰۸ | ۴۱۹ |
| ۴۱۱ | ۴۱۸ | ۴۲۳ | ۴۱۳ |
| ۴۱۵ | ۴۲۱ | ۴۲۰ | ۴۰۹ |

اب اس کے نیچے عزیمت لکھیں گے۔ عقد النکاح فلاں بن فلاں یا فلانہ بن فلاں ہرگز نکاح نہ شود ۔

عمل: ۵۳

## عقد الزنار

وہ مرد یا عورت جس سے فحاشی دور کرنا مقصود ہو تاکہ وہ اس فعل قبیح سے باز رہیں یا کسی بدچلن مرد کی قوت شہوانیہ باندھنا مطلوب ہو تو یوں کریں۔ کہ اس کا نام مع والدہ میں حروف علت جمع کر کے اسم یا تابیض یا تذلیل یا تہیمن میں سے ایک یا دو یا تینوں اسمیں حروف صوامت کے اعداد ۵۲۲ جمع کریں۔ اس نقش میں کسر نہیں ہونا چاہیئے۔ قطع شہوت، تعلقات مرد و زن کے لیئے مثلث صنوبری کو لکھ دیسی پیلے میں جو بالکل نیا ہو رکھ کر اوپر سے چابی لگا کر بند کر دیں۔ اب اس کو کورے سکورے میں بند کر کے دریا یا کسی بڑی نہر کے کنارے دفن کر دیں۔ تاکہ اسے نمی ملتی رہے۔ جب تک وہ تالا وہاں بند رہیگا۔ دونوں ایک دوسرے پر قادر نہ ہو سکیں گے۔ اور یہی تعلقات منقطع ہو جائیں گے۔ بدچلن مرد اور عورت کے لیئے یہ طریق بہت مؤثر اور برسوں سے زیر معمول ہے۔



عمل: ۵۲

## عقد النکاح

طلسمات کے باب میں ہم نے حروف صوامت سے متعدد مترد [illegible] کی سطور تحریر کی ہیں۔ اگر آپ طلسماتی سطر تیار کرنے کے ساتھ ساتھ نقش بھی لکھیں تو پھر کیا کہنے۔ مربع کی یہ مخصوص رفتار عقد النکاح کہتے جادو اثر تاثیر کا حامل ہے۔ آپ نے جس مرد یا عورت کے نکاح کی بندش کرنا ہے۔ اس کا نام مع والدہ لیں۔ ان میں حروف صوامت (ا ح د ر س ص ط ع ک ل م و ہ) کے اعداد ۵۲۳ شامل کر کے مربع تیار کریں۔ نقش کے نیچے عزیمت تحریر کریں۔ یہ نقش تین عدد گرہن / قمر در عقرب / قران شمس و قمر میں سیاہ روشنائی سے لکھیں نقش لکھتے وقت منہ میں موم رکھیں۔ جگہ پاک و صاف اور بالکل تنہائی ہو۔ اور متعلقہ ساعت کا بخور سلگائیں۔ جب نقش مکمل ہوں تب انہیں بھی اس بخور کی دھونی دیکر تہہ کریں۔ اور بعد موم جامہ کر کے ایک نقش خانہ تاریک میں کسی سنگ گراں کے نیچے دبا دیں۔ ایک کسی قبر کہنہ میں دفن کریں۔ ایک کو کسی پاک رواں پانی کے کنارے دفن کریں تاکہ نمی پہنچتی رہے۔ نقش استعمال کرنے کے بعد گھر آ کر کچھ شیرینی لیکر اس پر فاتحہ دیں۔ اور اسے معصوم بچوں میں تقسیم کر دیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹ | ۳ | ۶ | ۱۶ |
| ۱۴ | ۸ | ۱ | ۱۱ |
| ۴ | ۱۰ | ۱۵ | ۵ |
| ۷ | ۱۳ | ۱۲ | ۲ |

وفق نقش:
مثلاً جیسا ہم نے نکاح باندھنا ہے۔ اسکے اعداد مع والدہ کی تعداد ۱۱۴۲ ہے
اعداد حروف صوامت ۵۲۳
کل تعداد ۱۶۶۵

یاد رہے مثلث صنوبری نقوش کے باب میں درج ہے ایک صنوبری جس کا کونہ اوپر رہتا ہے۔ دوسری ہندی جس کا کونہ نیچے ہے۔ صنوبری مثلث جس کا کونہ اوپر ہے مردانہ ہے۔ مردوں کے لئے کام دیتی ہے۔ مثلث ہندی جس کا کونہ نیچے ہے وہ زنانہ ہے۔ عورتوں کے لئے ہے۔ چونکہ یہ دونوں شکلیں اعضائے تناسل مردانہ و زنانہ سے مشابہ ہے۔ اسی لئے قطع شہوت یا فزونی قوت شہوت میں یہ بہت کارآمد ہیں۔

عمل:۔ ۰۰۲ ۴۴م ۵

## بندش زنا

ایسا شخص جو خاندان یا معاشرہ میں باعث بدنامی ہو۔ باوجود سمجھانے کے اپنے فعل قبیح سے باز نہ رہتا ہو۔ یا کوئی ظالم ہے۔ کسی غریب کی عزت اس کے ہاتھوں محفوظ نہیں۔ یا کوئی ایسا مرد جو اپنی بیوی کو چھوڑ کر غیروں میں فعل حیوانی کرتا ہو اس کی بیوی بچے اس حالت میں اسے سمجھا سمجھا کر تھک گئے ہوں۔ تو اس کے لئے اس طریق کو اپنایئے گا۔ وہ مرد اس قابل نہ ہوگا۔ کہ غیر کو بے آبرو کر سکے۔ طریقہ یہ ہے کہ قمر در عقرب میں پاک و صاف جگہ، باوضو ہو کر تنہا جگہ اپنے سامنے موم رکھتے ہوئے یہ نقش تیار کریں۔ نقش تیار ہونے پر کورے سکورے میں بند کر کے پاک آب رواں کے کنارے ایسی جگہ دفن کر دیں جہاں ہمہ وقت نمی رہے۔ جب تک یہ دفن رہیگا وہ مرد ماسوائے اپنی بیوی کے کسی اور عورت پر قادر نہ ہو سکے گا اعداد اس مرد کے مع والدہ ابجد قمری سے مع حروف صوامت کے لیں تاب ان کل اعداد سے بارہ عدد کم کریں۔ اور پھر تین پر تقسیم کریں۔ حاصل قسمت کو خانہ اوّل میں رکھ کر چال کے مطابق نقش پُر کریں۔ اگر کسر ایک آتی تو خانہ اوّل میں ایک کا اضافہ کریں ایک عدد خانہ پنجم میں اور ایک خانہ آخر میں اضافہ کریں گے۔ اگر کسر ۲ آتے تو دو عدد





خانہ پنجم میں اور دو عدد خانہ آخر میں اضافہ کریں گے۔ تو مثلث میں نقش مکمل ہو جائیگا۔ نقش کو تہہ کر کے دیسی تالے میں رکھ کر اوپر سے چابی لگا دیں۔ اور موم پھر کورے سکورے میں رکھ کر نم دار جگہ پر دفن کرنا ہو گا۔




عمل:۔ ۵۵

## عقد الذکر

مرد کی قوت مردانگی کو باندھنے میں یہ طریق بھی بے حد موثر اور حیرت انگیز اثرات کا حامل ہے۔ ایسا شخص جو اپنی بے راہ روی کے باعث ننگ خاندان اور معاشرہ میں بھیڑیئے کا روپ دھارے ہوئے ہو۔ اور آپ اس امر کے خواہش مند ہوں کہ اپنی اس عادت قبیح سے تائب ہو جائے اور معاشرہ میں ایک مفید شہری بن کر اپنی زندگی بسر کرے۔ تو یوں کریں۔ اس شخص کا نام مع والدہ اگر وہ عاکم ہے تو مع عہدہ نام لیں، اب ان اعداد میں حروف صوامت (ا ح د ر س ص ط ع ک ل م ق) کے اعداد ۴۲۳ ۵ شامل کر کے ان میں مزید ایک ہزار عدد کا اضافہ کر کے قمر میں یا قمر درعقرب یا قران شمس و قمر میں ایسا ممکن موقع نہ ہاتھ آسکے۔ تو پھر زوال قمر میں آخری منگل کے روز ساعت عطارد میں یہ عمل تیار کریں۔ تنہائی میں خاموش رہ کر لوبان کا بخور سلگائیں۔ اور تین نقش اس رفتار سے استخراج کریں۔ جب نقش تیار

ہو جاتیں۔ تب انہیں لوبان کی دھونی دیکر موم جامہ کریں۔ ان میں ایک کو کسی سنگ گراں کے نیچے دبا دیں۔ ایک کو کسی قبر کہنہ میں دفن کریں۔ اور ایک پاک آب رواں کے کنارے نم دار جگہ دفن کریں۔ ہر نقش لکھنے کے بعد اس کے نیچے یہ عزیمت ضرور لکھنا ہے۔ عقد کردم ذکر فلاں بن فلاں را بر فرج فلانہ بنت بحق ہذا الاسماء الاعظم

مثلاً محمد صدیق بن جنت کی ہم نے نوت مردانگی کو باندھنا ہے۔ تو سارا عمل یہ ہوگا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٢ | ١٣ | ١٢ | ٧ |
| ١٦ | ٣ | ٦ | ٩ |
| ٥ | ١٠ | ١٥ | ٤ |
| ١١ | ٨ | ١ | ١٤ |

محمد صدیق بن جنت کے اعداد ۷۴۹

حروف صوامت کے اعداد ۵۴۳

مزید اضافہ کے : ۱۰۰۰

کل مجموعہ : ۲۲۹۲

کل سے ۳۰ کم کرکے ۴ پر تقسیم کرکے حسب قاعدہ نقش پر کریں گے مثلاً ۲۲۹۲ سے ۳۰ کم کئے تو ۲۲۶۲ ہوئے۔ ۲۲۶۲ کو ۴ پر تقسیم کیا تو ۵۶۵ باقی ۲ بچے۔ یہ کسر خانہ نمبر ۹ میں ایک کے اضافہ سے رکھیں گے۔

نقش یہ ہوا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٥٦٦ | ٥٧٨ | ٥٧٧ | ٥٧١ |
| ٥٨١ | ٥٦٧٠ | ٥٧٠ | ٥٧٤ |
| ٥٦٩ | ٥٧٥، | ٥٨٠ | ٥٦٨ |
| ٥٧٦ | ٥٧٢ | ٥٦٨ | ٥٧٩ |

عقد کردم ذکر محمد صدیق بن جنت را بر فرج فلانہ بنت فلانہ بحق ہذا الاسماء الاعظم۔





عمل: ۵۶

## عقد الذکر بالسن بندی

دیگر اعمال عقد الشہوت کی طرح یہ عمل بھی بے حد موثر ہے۔ عمل یوں ہے کہ قمر در عقرب میں یا زوال قمر میں ہفتہ کے روز پہلی ساعت میں باوضو تنہا اور خاموش رہ کر سیاہ روشنائی سے سفید کاغذ پر عمل استخراج کریں۔ اور بخور متعلقہ ساعت کا سلگائیں۔ عمل تیار ہونے پر دوبارہ اسے بخور کا دھواں دیں۔ پھر اس کاغذ کو تہہ کر کے موم جامہ کریں۔ اور پانی کے مٹکے کے نیچے یا ایسا ممکن نہ ہو تو پاک آب رواں کے کنارے نم دار جگہ پر دفن کر دیں۔ اور گھر واپس آکر کچھ شیرینی لیکر اس پر فاتحہ بنام پیغمبر خدا دیں۔ اور اسے معصوم بچوں میں تقسیم کر دیں۔ جب تک نقش مذکور جگہ پر موجود رہیگا۔ وہ شخص فعل حیوانی پر قادر نہ ہو سکیگا۔

عمل ۵: ۱۲ ح ۱۱۱ ح ۱۱۱ ح ۱۱۱ دال ۱۱۱ دال

x ل ۱۱۱ ۱۱۱ ۱۱۱ ۱۱۱

اح ورس مں ط ع ک لم دہ

بستم ذکر فلاں بن فلاں بر فرج فلانہ بنت فلانہ

بستہ شود را ابداً ابداً۔

عمل ۵۷:

موجودہ صدی کے اس آخری چند سالوں میں جہاں حضرت انسان نے خلاء میں کمندیں ڈالی ہیں۔ وہاں معاشرہ میں وہ الگ تھلگ ہو کر رہتا جا رہا ہے۔ یہ صدی تحقیق و ترقی کی صدی کہلاتی ہے مگر انسان اخلاقی پستی پر گرتا جا رہا ہے۔ مذہب سے بیگانہ ہے۔ ایسی حالت میں وہ ذہنی سکون کی خاطر طرح طرح کی چیزوں سے اپنا دل بہلا رہا ہے۔ گذشتہ عشرہ کا حضرت انسان کو تحفہ نشہ کی صورت میں

وافر مقدار میں ہاتھ آیا ہے۔ یہ نشہ جسے عرف عام میں ہیروئن کے قبیح نام سے موسوم کیا جاتا ہے۔ ہزاروں گھرانوں کی عزت و آبرو خاک میں ملا چکا ہے۔ اس نشہ کا عادی چند مہینوں میں انتہائی اخلاقی گراوٹ کا شکار ہو کر خاندان اور معاشرہ کیلئے ننگ کا باعث بن جاتا ہے جہاں جدید تحقیق دیگر شعبہ ہائے جات میں کی ہیں وہاں میڈیکل سائنس نے بھی اپنا سکہ منوایا ہے۔ مگر اس لعنت سے چھٹکارا اس کے بس میں بھی نہیں رہا ہے۔ کیونکہ دیکھا گیا ہے چند مہینے علاج معالجہ پر ہزاروں روپے خرچ کرنے کے باوجود وہی مریض دوبارہ ایک دو ہفتہ بعد پھر اسی نشہ میں بری طرح مبتلا ہو جاتا ہے۔ اس صورت میں ہم نے علم الحروف کے اس حصہ سے ایک مرض کے ازالہ کیلئے انتہائی موثر اور سادہ طریق وضع کیا ہے۔ عمل کیا ہے۔ ایک چلتا ہوا جادو اور کبھی فیل ہونے والا بے خطا تیر ہے۔ میں ارباب بست و کشاد کے ساتھ ساتھ ان والدین سے بھی اپیل کروں گا۔ جن کے لخت جگر اس موذی نشہ میں مبتلا ہیں۔

میرا یہ دعویٰ ہے کہ آپ خود سارا عمل تیار کر کے استعمال کریں گے۔ تو زندگی بھر کیلئے اس سے اسے نفرت ہو جائیگی

ع ہاتھ کنگن کو آرسی کیا۔

عمل:۔

اس عمل کیلئے آپ کو کسی اچھی تقویم کا سہارا لینا ہوگا۔ یا کسی منجم سے ان اوقات کا استخراج کرالیں۔

جب قمر و مریخ، یا زحل و مریخ یا قمر و زحل میں تربیع ہو یا مقابلہ ہو یا ناقص النور میں ہفتہ کے روز ساعت اوّل میں ایک سطر میں حروف صوامت (ا ح د ر س ص ط ع ک ل م و ہ) اور پھر اس شخص کا نام مع والدہ جسکا نشہ چھڑانا مقصود ہے





اور اس نشہ کا نام لکھیں۔ پھر ان دونوں کو امتزاج دیں۔ اور تکسیر کریں۔ اب روزانہ ایک سطر پانی میں گھول کر صبح نہار میں پلایا کریں۔ تمام سطور تکسیر ختم ہونے سے اوّل تو پہلے ورنہ آخری روز وہ نشہ کے نام سے نفرت کریگا۔ اور وہ اس معاشرہ میں ایک مہذب اور ذمہ دار شہری ہوگا۔ میں اس تمام عمل کو ایک مختصر مثال سے سمجھائے دیتا ہوں تاکہ آپ کو پریشانی نہ رہے۔

مثال:۔ غلام عباس بن سکینہ بستم ہیروئن۔

اب سارا عمل یوں ہوگا۔

حروف صوامت:۔ ا ح د ر س ص ط ع ک ل م و ہ) اور

نام کے حروف:۔ غ ل ا م ع ب ا س ب ن س ک ی ن ہ ب س ت م ھ ی ر و ی ن۔

اب حروف صوامت میں اس نام کو امتزاج دیں گے تو یوں ہوگا۔

حروف صوامت: ا ح د ر س ص ط ع ک ل م و ہ ا ح د ر س ص ط ع ک ل م و ہ۔

اور نشہ: غ ل ا م ع ب ا س ب ن س ک ی ن ا ب س ت م ھ ی ر و ی ن

امتزاجی سطر: ا غ ل ا ح ا د م ر ع س ب ص ا ط س ع ب ک ن س م ک و ی ہ ن ا ی ح ب د س ر ت س م ص ھ ط ی ع ر ک و ل ی م ن و۔

یہ کل ۵۰ حروف ہوتے۔ ۵۰ ویں سطر، سطر زمام ہوگی گویا یہ عمل پچاس یوم کا ہے۔ اتنی طویل تکسیر کی یہ کتاب حامل نہیں ہو سکتی میں نے یہ طریق بالتفصیل سمجھا دیا ہے آپ اپنے لیئے خود محنت کریں اور نتیجہ دیکھیں۔

۱ ۵۸ عمل: **عقد النکاح** دیگر اعمال کی طرح یہ عمل بھی عقد النکاح میں بیحد موثر اور فوری نتائج کا حامل ہے۔ گرہن یا ہبوط قمر یا قران شمس و قمر میں پوست آہو پر سیاہ روشنائی سے باوضو، تنہائی میں تحریر کریں۔ دیگر اعمال کی طرح اسے تیار کرتے وقت بھی منہ میں موم رکھیں۔

عمل: بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اِنَّا جَعَلْنَا فِيْ اَعْنَاقِهِمْ اَغْلٰلًا فَهِيَ اِلَى الْاَذْقَانِ فَهُمْ مُّقْمَحُوْنَ وَجَعَلْنَا مِنْۢ بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَيْنٰهُمْ فَهُمْ لَا يُبْصِرُوْنَ ۔ خَتَمَ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ وَعَلٰى سَمْعِهِمْ وَعَلٰۤى اَبْصَارِهِمْ غِشَاوَةٌ وَّلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ۔ وبحرمت موسیٰ کلیم اللہ وعیسیٰ روح اللہ وبحرمت جبرائیل ومیکائیل و اسرافیل وعزرائیل وبحرمت کروبیاں تحت الثریٰ چہار دہ پیغمبران صلوٰۃ اللہ و سلامہ علیہم اجمعین خطبہ نکاح بستہ شدہ فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں اح درس مں طع ک ل م دہ۔

**عمل ۵۹ عقد النکاح یا نکاح بندی** گرہن یا قمر در عقرب یا قران شمس و قمر کے وقت میں سفید ریشم کے سات تار لیں۔
اب ایک سرے سے اسے سات گرہ لگائیں۔ پھر ہر گرہ پر مندرجہ ذیل عزیمت سات مرتبہ پڑھیں اب اس دھاگہ کو اکٹھا کر کے کسی پرانی قبر کے پائینی کی جانب دفن کریں بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَجَعَلْنَا مِنْۢ بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَيْنٰهُمْ فَهُمْ لَا يُبْصِرُوْنَ ۔ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ طَبَعَ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ وَعَلٰى سَمْعِهِمْ وَعَلٰۤى اَبْصَارِهِمْ غِشَاوَةٌ وَّلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ بحق اح درس مں طع ک ل م دہ (عمل نمبر ۶۰) **قوت مردانگی باندھنا:**
ہبوط قمر یا قران شمس و قمر یا زوال ماہ میں ہفتہ یا منگل کے روز باوضو ہو کر تنہائی میں خاموشی سے سفید کاغذ سیسہ پر نام مطلوب مع والدہ (جسکی مردانگی باندھنا ہے) مع سورۃ اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ کے اعداد اور حروف صلوات کے عدد ۳۰ ۴ ۵ جمع کر کے ایک مربع خاکی خانہ موم سے پر کریں۔ یاد رہے کہ اس مربع کو ایسے طریق سے پر کریں کہ اسمیں کسر نہ آئے۔ اگر کسر ہو تو کوئی اسم الٰہی اپنے مقصد کیلئے اسمیں شامل کریں۔





باب پنجم

# تسخیراتِ حروفِ صوامت

عملیات میں تسخیر ارواح کا باب نہایت وسیع اور دقیق ہے۔ اسکی تین اقسام ہیں۔ اوّل وہ ارواح جو صرف خیر دیتی ہیں۔ موکلات میں یا ردیائیل یا اسم لطیف کا موکل ہے۔ اور جنات میں شاہ بختانوش ہیں۔ دوئم وہ ارواح جن کو تسخیر کر کے اپنے دنیاوی کاموں میں مدد لی جاتی ہے۔ پاک طینت ارواح جیسے حضرت خضر علیہ السلام یا دیگر پیغمبران یا شہدار یا اولیائے کرام کی ارواح سے رابطہ قائم کرنا ہمزاد اور ارواحِ خبیثہ مثلاً کالی دیوی، جوگنی، ہنومان، بھیروں، کلوا، سندوری وغیرہ وغیرہ۔

سوئم وہ ارواح جن کو بلا کر دوسروں پر مسلط کیا جاتا ہے۔ یہ طریق بطور سزا یا دشمنی کے اختیار کیا جاتا ہے۔ ان ارواح کو جن سے انسان تعلق پیدا کر سکتا ہے۔ چار قسمیں ہیں۔ اوّل انسانی ارواح خواہ وہ پاک طینت ہستیوں کی ہو یا ارواحِ خبیثہ دوئم جنات سوئم موکلات چہارم ہمزاد۔

وہ ارواح جو تسخیر کر کے حاضر کی جاتی ہیں۔ اور ان سے کام لیا جاتا ہے۔ وہ بہت سی ہیں اور ہر ایک اپنی مخصوص فطرت پر ہے۔ یاد رہے تسخیر ارواح ہر کس و ناکس کے بس میں نہیں ہے۔ نیز ہر شخص میں یہ قوت نہیں ہوتی یہی وجہ ہے کہ عمل عام ہونے کے باوجود اس کے عامل زمانہ بھر میں معدودے چند ہوتے ہیں۔ کم ہمت

اور غیر مستقل مزاج حضرات ارواح کی تسخیر شوق سے شروع تو کر بیٹھتے ہیں مگر اپنی فطرت سے مجبور ہو کر چند یوم بعد اسے چھوڑ دیتے ہیں۔ پھر نئے عمل اور نئے عامل کی تلاش شروع کر دیتے ہیں۔ اسی طرح وہ ساری زندگی یونہی پریشان رہتے ہیں۔ موجودہ دور میں ہر انسان وہ پرہیز قائم نہیں رکھ سکتا جو ان اعمال کے بعد بھی عامل کے لیے بے حد ضروری ہیں۔ بعض حضرات نے تسخیر ارواح کو بازیچۂ اطفال سمجھ رکھا ہے۔ مدت کی ریاضت کے بعد اگر کامیابی ہاتھ آ جائے تو غنیمت ہے۔ عمل شروع کرنے سے قبل اپنی قوت کا اندازہ کر لیں کہ آیا آپ عمل کر سکتے ہیں یا نہیں۔ یونہی اناپ شناپ عمل کر کے درمیان میں ادھورا چھوڑ دینے سے سوائے وقت کے ضیاع اور اپنے نقصان کے کچھ حاصل نہ ہو گا۔ اگر واقعی کسی عمل کا مصمم ارادہ رکھتے ہیں تو چند مشہور اور عام حسبِ ذیل ہدایات پر ضرور پابند رہیں۔

۱. پرہیز جلالی و جمالی رکھیں ۲. جہاں عمل کیا جائے وہ کمرہ الگ آبادی سے دور، پاک صاف اور متعلقہ بخور سے خوب مہکا ہوا ہو ۳. عمل کے وقت سے اختتام تک لوگوں سے بالکل قطع تعلق رکھیں ۴. آپ جو بھی عمل شروع کریں۔ اس کا اظہار کسی سے نہ کریں۔ کہ میں فلاں عمل کر رہا ہوں جس بزرگ یا عامل کی زیر نگرانی عمل شروع کیا ہے۔ اس سے ہدایات و احتیاط کے سلسلہ میں مزید معلومات کریں ۵. لباس احرامی رکھیں ۶. عمل ہمیشہ باحصار پڑھیں ۷. روزانہ مقررہ وقت اور جگہ پر عمل کریں۔ ۸. اپنی خدمت کیلئے جو آدمی بھی رکھیں وہ پرہیزگار رکھیں اور نمازی ہونا چاہیئے۔ ۹. لباس اور کمرہ ہمہ وقت خوشبو سے معطر رکھیں ۱۰. دورانِ عمل اس کے متعلقہ بخور جلائیں ۱۱. تعداد پڑھائی میں کمی بیشی نہ کریں ۱۲. رات کو اگر عمل کرنا ہے تو دن میں بقدرِ صحت سونا چاہیئے ۱۳. دورانِ عمل دن کو روزہ رکھیں ۱۴. روزانہ غسل کیا کریں





۱۵. ہمہ وقت باوضو رہیں ۱۶. اپنی ضروریات کے برتن اور لباس وغیرہ بالکل الگ رکھیں۔ ۱۷. سونے اور آرام کی غرض سے بجائے چارپائی پلنگ کے، فرش پر چٹائی بچھا کر اس پر لیٹا کریں ۱۸. اگر اندھیرے میں پڑھنے کا عمل نہیں تو چراغِ گِل نیا اور کورا استعمال کریں۔ جلانے کے لیے تیل یا روغن گاؤ و شہد وافر مقدار میں اپنے پاس رکھیں تاکہ عمل کے دوران بتی کم ہوتی محسوس ہو تو اسمیں مزید تیل ڈال سکیں ۱۹. یاد رہے کہ جسقدر بھی دوسری مخلوق ہیں وہ وعدہ اور وقت کی پابند ہوتی ہیں۔ یہ کمزوری صرف حضرت انسان میں ہے کہ وعدہ خلافی پر اتر آتا ہے۔ حاضری پر جو بھی وعدے اور شرائط طے ہوں۔ انہیں شروع سے طے کر لیں۔ اگر اسکی شرائط سخت ہوں ناقابل برداشت ہوں تو کہیں اسکی بجائے کوئی دوسری شرط پیش کرے ۲۰. حتی الوسع پابندی سے بچنا چاہیئے ۲۱. خود بھی شرائط پیش کریں کہ اسکی تسخیر کیوں کی ہے۔ کیا کیا کام لیا جائے گا ۲۲. اسکی حاضری بھی اسی طریقہ سے ہو گی جیسا کہ شرط طے کرتے وقت طے پایا جائیگا۔ وہ دوسروں کے کام بھی کرے گی۔ یا صرف عامل کا کام ہی کرے گی۔ یہ پہلے سے طے کر لیں ایسا نہ کیا گیا تو بعد میں پریشانی اور افسوس ہو گا۔

## ثلث و عشرہ بطون

# تسخیرِ آسیب

۱۔

عملیاتی دنیا میں مالک حقیقی نے مجھے یہ سعادت بخشی کہ حروفِ صوامت کے اعمال سے تسخیر ارواح (تسخیر آسیب، تسخیر اعوان زکریوش، تسخیر جن حروفِ صوامت، تسخیر روحانیت حروف صوامت) کو منظر عام میں لاؤں۔ مجھے اس کریم و رحیم کی اس رحمت پر ناز ہے جس نے مجھے توفیق بخشی، میری محنت رنگ لائی۔

میرا جذبہ صادق کام آیا۔ بالآخر صوامت کا کوئی پہلو اب تشنہ نہیں رہا۔ ہم تسخیر رواح کی ابتداء عمل تسخیر آسیب سے کرتے ہیں۔

## ھدایات!

۱۔ عمل با پرہیز ترک حیوانات جلالی و جمالی سے کریں۔
۲۔ کسی کو یہ نہ بتائیں کہ میں عمل کر رہا ہوں
۳۔ اپنا کھانا خود با وضو ہو کر تیار کریں۔
۴۔ مدت عمل صرف تین یوم ہے۔ اتنے عرصہ کے لیئے لوگوں سے بالکل میل جول ختم کریں۔
۵۔ عمل آبادی سے دور ویران جگہ کریں اگر کسی کمرے میں بھی کرنا چاہیں تو آبادی سے باہر جہاں شور رسائی نہ دے اور ہر قسم کے سامان سے صاف ہو۔
۶۔ کمرے کو خوب پاک کر کے عود، لوبان، صندل سرخ و سفید، کا بخور سلگائیں۔
۷۔ عمل با حصار کریں۔
۸۔ ڈر اور خوف کو پاس نہ آنے دیں۔ یہ محض آپ کے عمل کو ادھورا چھوڑانے کیلئے ہوں گے۔
۹۔ اپنا لباس احرامی اور سفید رنگ کا استعمال کریں۔
۱۰۔ عمل کی عبارت اچھی طرح صحت لفظی سے یاد کر لیں تاکہ غلطی نہ ہو۔ اور بوقت پڑھائی پریشانی نہ اٹھانا پڑے۔

**عمل:** عمل آسیب زدہ مریض سے آپ خود استخراج کریں۔ آپ کی سہولت اور عمل کی وضاحت کے لیئے ایک مثال بالتفصیل سمجھاتے دیتا ہوں تاکہ عمل کے نقاط خوب سمجھ میں آجائیں۔



نام آسیب زدہ لبعہ والدہ شبا بگم والدہ جلیس اگر ہو تو یوں کریں۔



بطن

| بطن اوّل | | |
|---|---|---|
| ۱ | ب ک د ب ن ح ل ش<br>ملفوظی، ب اک اف را ب ا ن ون ت ا ح ی ل ل ام ش ی | بطن الفاظ |
| ۲ | امداد ۳ ۱۰۱ ۲۰۱ ۳ ۱۰۹ ۴۰۱ ۵۳ ۷۱ ۳۶۰<br>حروف ح اق ار ح وق ات ح ن اع س ش | بطن معاد |
| ۳ | ترتیع دب رب ش د ز رب ش دس ب ف ت<br>ضعاف، عد ت د رخ دی ت د غ ح ک ق س ق م ق | بطن زینت |
| ۴ | احاد عدد ع دد ع د عشرات ی ک س م میات ت خ ت الوف غ ن ق غ<br>اعداد ۴۴ ۱۳۰ ۳۵۰۰<br>دم لق ش غ غ غ | بطن مراتب |
| ۵ | دم لق ش غ غ غ<br>ملفوظی دال م ی م ل ام ق اف ث اغ ی ن غ ی ن غ ی ن | بطن روح حیوانی |
| ۶ | ال ی م ام اف ش ی ن ی ن ی ن | زیر بتینات<br>بطن روح انسانی |
| ۷ | ( ۵۰۳۱/۸ ۸۱۴۱/۱۲۲ ۶۰۵۰۰/۵۶۰ ۶۰۶۰/۱۲۰ ) | بطن روح اعظم |
| ۸ | اف بکق سش کق = ۸۸۳<br>ال ۱۱۱ ی ۱ ۱۱ ۴۷<br>ف ذف ن فف = ۴۵۰ | بطن نزول |
| ۹ | ۸۸۳ ۴۷ ۴۵۰<br>ح ف ض زم نت حروف<br>ثث ثمانین ثمن ماتہ سبعہ اربعین خمسین اربعہ ماتہ عربی | بطن طول |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰ | ث ل ث ث م ا ن ی ن ث م ن ا م ا ی ت ھ س ب م ا ر ب س ا ی ن غ م س ن ا ب ا ھ و م ا ی ث م<br>ث ث ث ث ل م م م م م ااااا ن ن ن ن ن ی ی ی ی ی ت ت ھ ھ ھ س س ب ب ب ع ع ع<br>۲۰۰۰ ۳۰ ۲۴۰ ۵ ۲۵۰ ۵۰ ۸۰۰ ۱۵ ۲۰ ۶ ۲۱۰<br>ار خ<br>۴۰۰ ۶۰۰ | متشاکر<br>بطن عرض |
| ۱۱ | ۲۰۰۰ ۳۰ ۲۴۰ ۵ ۲۵۰ ۵۰ ۸۰۰ ۱۵ ۱۲۰ ۶ ۲۴ ۴۰۰ ۶۰۰<br>غ غ ل لا ر ھ ن ر ن ص ھ ی ک ق و ی ر ت غ } حروف<br>اح د ر س ص دع ک ل م و ھ ا و ر س ص } ملفوظی | بطن عمق |
| ۱۲ | امخخ درم سرصہ طنعر کنلعش مہوی حوذی حوی درست فخ بلوی شنغر<br>۲۰۰۹ ۲۷۶ ۴۵۵ ۳۲۹ ۹۰۰ ۶۱ ۱۲۶ ۲۸ ۸۶۰ ۶۹۰ کاطہ<br>ط ع غ د ع ر ھ ن ش | حرز |
| ۱۳ | د غ غ د ع ر ھ ن ش و ک ش ظ ا س س ک ق ح ک س ض ص خ<br>ص ی م ع ک ن ن ل ص ل ص ی س س ک ی ف ک س ف ص س س۔<br>طاا د ز ب ھ ھ ح طا و د ب اح ب د ح ط د اما د اجنہ شیاطین | عشرات امراج | بطن لجنة ارواح ابدیہ |

اح د ر س ص ط ع ک ل م د ہ اح د ر س ص ط ع ک ل م
طاا د ز ب ھ ھ ز ح ط ب ح طا و د ب اح ب د ح ط د

**طلسم**:۔ الحا دارد سزمب طمعم کملط مبوزح حطا آ
حودد رلبسا معلب عو کح لطمو۔

اسے سیسہ کی لوح پر تحریر کر کے اندھیری کوٹھڑی میں کسی وزنی پتھر کے نیچے دبا دیں تو آسیب کا تسخیر ہو جائیگا۔ وہ ان زبردست موکلات کے چنگل سے نہ نکل سکے گا۔ اگر انہی طلسمات کی مندرجہ ذیل طریق سے عزیمت استخراج کر کے





تین یوم آگے پڑھیں تو روح خبیث یا اجنہ کے گروہ میں سے جو ہوگا وہ آپ کے روبرو حاضر ہوگا۔ اور اطاعت کا دم بھرے گا۔ پھر اس سے اس کا دائرۂ عمل پوچھ کر طریقہ دریافت کریں۔ عزیمت یہ ہے۔

عَزَمْتُ عَلَيْكُمْ يَا رُوْحَ الْخَبِيْثِ يَا خَبِيْثِ وَالْخَبَائِثُ مُسَخَّرَ شُو دِ بِحَقِّ اَحد رسمص طعک لمسو و بِحَقِّ کَلِمَاتِ طِلسماتِ تَامَہ

(یہاں طلسمات کلمات پڑھیں) سیسہ پر نقش طلسمات چار عدد تحریر کریں۔ کسی بھی نوکدار چیز سے بآسانی کندہ کیا جا سکتا ہے۔ اب اسے آسیب زدہ کی چارپائی کے چاروں پاؤں کے نیچے ایک ایک رکھدیں۔ خیال رہے رات کو بادن مریض ہی چارپائی استعمال کرے۔ آپ خود رات کو بیٹھ کر طلسمات طلسم کاغذ پر تحریر کریں۔ اور پھر بتی بنا کر تنے کو رہے چراغ میں خوشبودار تیل استعمال کرے اسے اپنے سامنے روشن کریں۔ اور خود چراغ کی لو پہ نظر جما کر عزیمت کو متواتر پڑھیں یہ عمل نصف رات کو کیا کریں۔ عمل کی تعداد پڑھائی نہیں ہے۔ بلکہ صرف کامل ایک گھنٹہ کی مدت ہے۔ پھر چراغ جلنے دیں۔ اسی طرح تین یوم متواتر کریں۔ تیسرے روز خبیث روح حاضر ہو جائیگی۔ اور اپنی فرمانبرداری و اطاعت کا اقرار کرے گی، عہد و پیمان کے بعد حاضری کا طریق اور کام کی تفصیل دریافت کر لیں۔ اور پھر کوئی نشانی لے کر اسے رخصت کر دیں۔ لبعد میں جب بھی ضرورت پڑے بطریق حاضری طلب کریں۔ یاد رہے یہ حاضری بھی تنہائی میں کیا کریں۔ حاضری کو بچوں کا کھیل نہ بنائیں اور نہ ہی معمولی معمولی کاموں کے سلسلہ میں حاضر کیا کریں۔

# ۲۔ تسخیرِ اعوانِ ذکرکویش

۲

اسے وہ حضرات کریں جن کا حوصلہ پن اور مستقل مزاج ہوں، پرہیزگار اور نمازی ہوں۔ اس سے قبل کہ عمل کی وضاحت کی جائے چند مخصوص ہدایات ہیں۔

۱۔ عمل دریا کے کنارے پڑھنا ہوگا۔ تالاب یا نہر کے کنارے عمل نہیں ہوگا۔

۲۔ دریا کا وہ کنارہ ویران اور ایسی جگہ ہو جہاں دوران عمل کسی کی آمد و رفت کا خدشہ نہ ہو۔

۳۔ عمل روزانہ بعد از عصر شروع کرنا ہوگا۔

۴۔ نماز کے وقت عمل چھوڑ کر وہیں نماز ادا کریں۔

۵۔ تین نمازیں عصر، مغرب، عشاء وہیں جائے عمل پر ہی ادا کرنا ہوں گی۔

۶۔ پڑھائی بلند آواز سے کیا کریں۔ چار روز میں عمل کے اثرات ظاہر ہونا شروع ہو جاتے ہیں۔

۷۔ کل مدت عمل بیس یوم ہے۔

۸۔ عمل روزانہ ایک ہزار مرتبہ پڑھنا ہوگا۔

۹۔ عمل با حصار کریں۔

۱۰۔ اپنا لباس زعفرانی جو خوب معطر اور پاک و صاف ہو۔

۱۱۔ اپنی ضروریات عمل کی اشیاء وہیں محفوظ رکھیں۔

۱۲۔ دوران عمل بخور، عود، لوبان اور تیز قسم کی اگر بتی سلگائیں۔

۱۳۔ اتنے ایام کوئی اور راہ کو سکیں گے لہذا دریا کے قریب ہی کوئی ایسی جگہ منتخب کریں جہاں اتنے دن ٹھہر سکیں۔





۱۴۔ اپنی مدد کے لیے کوئی پرہیزگار، نمازی آدمی رکھیں جو ضروریات عمل پورا کرتا رہے۔ اور آپ کا کھانا بھی تیار کرے۔

۱۵۔ دن کو روزہ رکھیں۔

۱۶۔ پرہیز جلالی و جمالی ہو تو بہتر رہیگا۔ ورنہ ہر قسم گوشت، انڈا، چائے، سگریٹ، پان، لہسن، پیاز اور مولی سے پرہیز۔

۱۷۔ نفل حیوانی سے قطعی اجتناب کریں۔

۱۸۔ دن کے وقت تین سو سولہ بار لوح صوامت جو دی جاری ہے۔ ریت پر رکھ کر مٹا دیا کریں۔

۱۹۔ نوچندی اتوار سے شروع کریں۔

**عمل:** جو عمل آپ نے پڑھنا ہوگا اسکی عزیمت یہ ہے۔

عَزَمْتُ عَلَيْكُمْ يَا اَرْوَاحَ الْحُرُوْفِ الْمُتَوَامِتَةِ اُحْضُرُوْا بِحَقِّ اسمِ اعظم اجیبو دعوتی واس بھواء لدیہ الاعوان ذکرکویش احضرو احضرو احضرو بحق اللہ محمد۔

عمل خوب ٹھہر ٹھہر کر اور تلفظ کی درستگی کے ساتھ پڑھیں۔

رفتار لوح مدور حروف صوامت




لوح مدور حروف صوامت



## ۴۔ تسخیر رُوحانیت حرفِ صوامت

حروفِ صوامت کی روحانیت کو مسخر کرنا چاہتے ہیں تو مندرجہ ذیل ہدایات پر عمل کریں۔

۱۔ پرہیز جلالی وجمالی ہوگا ۲۔ ہر وقت باوضو رہیں۔

۳۔ خدمت کیلئے جو مددگار ہو وہ بھی پرہیزگار اور نمازی ہو۔

۴۔ نماز پنجگانہ پابندی سے ادا کریں ۵۔ لباس احرامی برنگ سفید ہو جو خوب معطر ہو

۶۔ جس کمرہ میں عمل کرنا ہے وہ آبادی سے دور ہو۔

۷۔ کمرہ پاک وصاف اور بخورات سے خوب مہکتا رہے

۸۔ کسی سے عمل کا ذکر نہ کریں ۹۔ عمل کے دوران جو بھی شاہدات ہوں یا خواب نظر آئے، کسی سے بیان نہ کرے ماسوائے اسکے جسکی اجازت سے آپ عمل کر رہے ہیں۔ ۱۰۔ لوگوں سے میل ملاپ نہ رکھیں۔

۱۱۔ مدت عمل چالیس یوم ہے ۱۲۔ عمل باحصار کرنا ہوگا۔

۱۳۔ عمل روزانہ ایک مقررہ وقت اور جگہ پر اندھیرے میں رہ کر پڑھنا ہوگا۔

۱۴۔ عمل کے دوران فعل حیوانی سے اجتناب کریں۔

۱۵۔ عمل نوچندی اتوار سے شروع کریں گے۔

### ترکیب عمل

روزانہ بعد از عشاء تا فجر بالکل اندھیرے میں جہاں ہاتھ کو ہاتھ سجھائی نہ دے میں بیٹھ کر اپنی نظر کو فضا میں مرکوز کر کے پڑھیں۔ تعداد پڑھائی نہیں ہے۔



## عمل

طریق عمل :۔ عمل ایک گھنٹہ ساعت شمس میں ہی پڑھنا ہوگا اسلئے کسی اچھی تقویم سے یا نقشہ ساعت سے اپنے یوم کا نقشہ تیار کر لیں۔ تاکہ اس ساعت میں عمل کر سکیں، تعداد پڑھائی نہیں ہے بلکہ صرف ساعت شمس ہے خواہ گھنٹہ سے کم وقفہ ہو یا زیادہ۔ پہلے روز جب شروع کریں تو وہ ساعت شمس سورج طلوع ہوتے ہی شروع ہو جائیگی۔ مگر دوسرے روز ایسا نہ ہوگا۔ اس دن جب ساعت شمس کی پابندی کرنا ہوگی۔ جب بارہ یوم گذر جائیں تو اس کے اثرات مرتب ہونا شروع ہو جائیں گے۔ بارہ یوم کے بعد دن کو بھی اور پھر رات کو اندھیرے کمرے میں بیٹھ کر روزانہ انیس ۱۹ سو بار پڑھائی کیا کریں۔ عمل کے آخری روز ملک اللاجنہ صوامتہ جو بلبرہوش ہے اپنے لشکر کے ہمراہ پورے جاہ وجلال کے ساتھ وہاں حاضر ہوگا۔ اب اس سے باقائم ہوش وحواس قول وقرار کر کے اسکی حاضری اور کام کے سلسلہ میں تفصیل دریافت کریں۔ ایسی کوئی شرط تسلیم نہ کریں۔ جو آپ پوری نہ کر سکتے ہوں۔ اتنی شرائط بھی اسے پیش کریں۔ عمل عزیمت جو پڑھنا ہوگی وہ یہ ہے

### عزیمت

اَقسَمتُ عَلَیکُم بِاَسمَاءِ رَبِّکُم یَا مَعَابِرِ الاَجِنَه اللهِ یَا بِمَتَائِیل بِحَقِّ اللهِ الاَحَدُ الرَّحمٰنُ الرَّحِیمُ اُحضُرُو اُحضُرُو اُحضُرُو بِقُوَّة۔ الحُرُوفِ اَحد رسمس طعکلموه یا بلرهوش اَطِیعُونِی وَسَخِّرلِی بِحَقِّ اَبُو عَبدُ الله المُذهِب وَبِحَقِّ یَا اللهُ یَا اللهُ یَا اللهُ۔

کو عشار سے فجر تک۔ عزیمت کو پوری صحت سے کامل یکسوئی کے ساتھ پڑھیں۔ حتی الامکان پلک نہ جھپکیں۔ اپنے ذہن کو باقی فضولیات سے بالکل خالی رکھیں۔ صرف اور صرف عمل کی طرف توجہ کریں۔ دن کو بعد از پڑھائی صرف ۲/۱ ۲ گھنٹہ سو جایا کریں۔ اس غرض سے کھانا زود ہضم اور ہلکا استعمال کریں۔ دوران عمل ناغہ نہ کریں۔

**عمل:**۔ اَجِبْ یا جمتسوما اعظم سلطان اللّٰہ تعالیٰ احترق من عصی اللّٰہ بناره الموقدة آھنا اھنانا ہ خنوخ خنوخ اھیا اشراھیا ادونائی اصاوت آل شدای یاہ یاہ صبوح صبوح ما اعز مسا و شا القدیم الازلی اجب یا جمتسو بحق سُبّوحٌ سُبّوحٌ قُدُّوسٌ قُدُّوسٌ رَبُّ الْمَلٰئِکَۃِ وَالرُّوْحِ وَالْوَحَا اَلْوَحَا العجل العجل العجل السّاعۃ السّاعۃ السّاعۃ۔

## ۵۔ تسخیر مؤکل حروف صوامت

مشکل ترین اعمال میں ایک یہ عمل بھی ہے اسلئے اپنی ہمت، حالات کو دیکھ کر اسے شروع کریں۔ درمیان میں ادھورا چھوڑ دیا عمل میں کسی وجہ سے ناغہ ہوگیا تو اسکی رجعت سے محفوظ نہ رہ سکیں گے۔

**ھدایات!**

۱۔ پرہیز جلالی وجمالی ہوگا۔
۲۔ تنہا الگ اور پاک صاف کرہ جہاں لوگوں کی آمد و رفت نہ ہو۔
۳۔ عمل کا کسی سے اظہار نہ کریں۔ البتہ جس سے اجازت لیکر عمل کر رہے ہیں۔ اسے ضرور بتائیں۔





۴۔ لباس احرامی اور خوب معطر ہو۔
۵۔ روزانہ مقررہ وقت اور جگہ پر عمل کریں۔
۶۔ ہمہ وقت باوضو رہیں۔
۷۔ خدمت اور دیگر امور کیلئے جو مددگار ہو وہ پرہیزگار اور نمازی آدمی ہونا چاہیئے۔
۸۔ لباس اور کمرہ ہر وقت خوشبو سے معطر ہوں۔
۹۔ دوران عمل بخور، عود اور لوبان جلانا ہوگا۔
۱۰۔ مدت عمل ۲۱ یوم ہے۔
۱۱۔ عمل عروج ماہ میں نوچندی اتوار یا جمعرات سے شروع کریں۔

## ترکیب عمل

دیسی مرغی کے تیرہ تازہ انڈے باوضو ہوکر حاصل کریں۔ اب ہر انڈے پر باوضو اور بخور جلاکر تنہا جگہ ایک حرف مع اعمار و توۃ الحروف کالی سیاہی سے جو اسی غرض سے تیار کی گئی ہو سرکنڈے کے نئے قلم سے رجال الغیب کا خیال رکھتے ہوئے تحریر کریں۔ پھر ان تمام انڈوں کو با ترتیب کسی لکڑی کے نئے اور پاک وصاف بکس میں (یہ بکس بھی عروج ماہ کسی پرہیزگار و نمازی بڑھئی سے جو باوضو اور معطر لباس پہن کر تیار کرے۔ پہلے ہی تیار کرا رکھیں، تاکہ عین وقت پر پریشانی نہ ہو) محفوظ رکھ دیں۔ اب روز اوّل اندھیرے کمرے میں جو شرائط عمل پر پورا اترتا ہو میں بیٹھ کر پہلا حرف الف کا ہے لیں اور اس پر ایک گیارہ مرتبہ عزیمت عمل پڑھیں۔ اور اس انڈے کو بکس میں احتیاط سے رکھ دیں، خیال رہے کہ اس تمام عمل (پڑھنے کے دوران) کے وقت آنکھیں بند رکھیں۔

دوسرے روز دوسرے حرف کا انڈا ایکر بالکل پہلے روز کیطرح اندھیرے میں
بند آنکھوں سے عزمیت کو صرف نو بار پڑھیں اسی طرح ہر روز انڈے پر متعلقہ
حرف کی تعداد و ملفوظی کے مطابق عزمیت پڑھیں۔ گویا یہ پڑھائی تیرہ یوم میں مکمل
ہوگی۔ اب اس پڑھائی کے بعد روزانہ انڈوں کو یکجا رکھ کر عزمیت عمل ۵۴۳
مرتبہ پڑھا کریں۔ اسی طرح آٹھ یوم تک عمل کریں۔ انشاء اللہ ۲۱ یوم سے قبل
ہی حروف صوامت کا بطتائیل آپ کے پاس حاضر ہوگا۔ اگر وہ ۲۱ یوم سے قبل
ہی کوئی گفتگو کرے تو جواب نہ دیں۔ البتہ سلام کا جواب دل میں دے دیا کریں۔
اور اپنی پڑھائی پوری توجہ سے جاری رکھیں۔ آخری دن اپنی پڑھائی ختم کرکے ہی اس
سے پورے ٹھنڈے دل و دماغ سے باہوش رہ کر گفتگو کریں۔ عہد و پیمان خوب
سوچ سمجھ کر طے کریں۔ کوئی ایسی شرط تسلیم نہ کریں جسے آپ پورا نہ کر سکیں۔
موکل آپ کو حروف صوامت کی کلید دعوت عطا کرے گا۔ اس سے آپ کے
حروف صوامت کے تمام اعمال جاری ہو جائیں گے۔ پھر جب بھی ضرورت ہو تو
آپ ۵۴۳ مرتبہ عزمیت کو پڑھیں۔ اس وقت موکل حاضر ہوگا۔ اسکو اپنی ضرورت
بیان کریں۔ اور اس سے مدد لیں۔

عمل :- اجب یا بطتائیل بحق الٓمٓ الٓرٰ طٰسٓ طٰسٓمٓ حٰمٓ وبحق
اسم اللہ الاعظم احضرونی احضرونی (یہاں اضمار کبریٰ) یا ایھا الملک
الحروف الصوامت احضرو بحق قوۃ الحروف (یہاں قوۃ الحروف پڑھیں)
اضمار کبریٰ اور قوت الحروف کے تشریحات ہم پہلے ہی بیان کر چکے ہیں۔
ان تشریحات کی مدد لیں۔ حاضری موکل میں خیال رہے اسے معمولی معمولی باتوں
کے لئے حاضر نہ کریں۔ لوگوں میں کبھی بھی حاضری کا عمل نہ کریں۔ جہاں اسے حاضر
کرنا مطلوب ہو وہ جگہ خوب معطر اور پاک و صاف ہو۔ اس وقت بھی





بخور سلگانا ضروری ہے۔ اپنے کام کے بعد اسے بعد عزت و احترام سے جانے
کی اجازت دیں۔

واللہ الموفق للصواب

عامل شاہد الیاس سلیمی

